No. 20



# THE NATIONAL ASSEMBLY OF PAKISTAN

# PROCEEDINGS OF THE SPECIAL COMMITTEE OF THE WHOLE HOUSE HELD IN CAMERA TO CONSIDER THE QADIANI ISSUE

# OFFICIAL REPORT

*Friday, the 6th September, 1974*

*(Contain Nos. 1—21)*



## CONTENTS

*Pages*



PRINTED BY THE MANAGER, PRINTING CORPORATION OF PAKISTAN PRESS, ISLAMABAD
PUBLISHED BY THE NATIONAL BOOK FOUNDATION, ISLAMABAD

No. 20



# THE

# NATIONAL ASSEMBLY OF PAKISTAN

---

# PROCEEDINGS
# OF
# THE SPECIAL COMMITTEE OF THE WHOLE HOUSE HELD IN CAMERA TO CONSIDER THE QADIANI ISSUE

---

# OFFICIAL REPORT

---

*Friday, the 6th September, 1974*

---

*(Contain Nos. 1—21)*

---

**NATIONAL ASSEMBLY OF PAKISTAN**

# PROCEEDINGS
# OF
# THE SPECIAL COMMITTEE
# OF THE
# WHOLE HOUSE HELD IN CAMERA

---

*Friday, the 6th September, 1974*

---

The Special Committee of the Whole House met in camera in the Assembly Chamber, (State Bank Building), Islamabad, at half past nine of the clock, in the morning, Mr. Chairman (Sahibzada Farooq Ali) in the Chair.

---

## RECITATION FROM THE HOLY QUR'AN

---

## QADIANI ISSUE–GENERAL DISCUSSION



جناب چیئرمین: کل میرے نوٹس میں آیا ہے کہ قومی اسمبلی کے ممبر صاحبان اور سینیٹرز کو باہر روک دیا گیا تھا اور ان کی گاڑیوں کو اسمبلی کے اندر نہیں آنے دیا گیا تھا۔ اس کے لیے میں معذرت خواہ ہوں۔ یہ بالکل غلط کیا گیا ہے۔ کسی اتھارٹی کو کوئی اختیار نہیں کہ اسمبلی premises کے اندر کسی ایم این اے کی گاڑی کو روکے کیونکہ یہ اسمبلی ایم این ایز اور سینیٹرز کی ہے اس کے لیے میں معافی کا خواستگار ہوں۔ سوا پانچ بجے میرے نوٹس میں لایا گیا۔

I took action. In future, this shall not be repeated; and I am very sorry. Again I will repeat that if it had been brought to my notice, I would have regulated it. MNAs have a right to come to the Assembly. For that, I think, the honourable members will take necessary..............

میاں مسعود احمد: جناب والا! اس سلسلے میں گزارش کروں گا کہ یہ سب کچھ اس واسطے ہوتا ہے کہ روز یہاں نئے آدمی ڈیوٹی تبدیل کر کے لگائے جاتے ہیں۔ میں گزارش کروں گا کہ یہاں ایک مستقل اسٹاف ہو جس کو پتہ ہو کہ یہ ایم این اے ہیں اور شاید وہ غلط فہمی کی بنا پر بھی کر دیتے ہیں۔

جناب چیئرمین: میاں صاحب! کیا کریں، ہم یہ بات سوچ رہے ہیں، لیکن کیا کریں، ہمیں اسمبلی کی پروسیڈنگ سے ہی فرصت نہیں ملتی ورنہ ہم یہ سوچ رہے ہیں to have our own everything, our own police, our own everything. Maulana Mufti Mahmood.

مولوی مفتی محمود: جہاں تک آپ کی ذات کا تعلق ہے، میں یہ سمجھتا ہوں کہ آپ کا یا ہمارے سیکرٹری صاحب کا، ان لوگوں کا اس میں کوئی دخل نہیں ہے۔ اس لیے آپ کی جو معذرت ہے وہ تو ہماری ہی معذرت ہے۔ اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ سوال یہ ہے کہ جن لوگوں نے ایسا کیا ہے، غلام فاروق صاحب نے خود بتایا تھا کہ ان کو روک دیا گیا تھا............

جناب چیئرمین: وہی میرے نوٹس میں لائے ہیں۔

مولوی مفتی محمود: وہ جانتے تھے کہ یہ ایم این اے ہیں، اس کے باوجود روکتے تھے۔ ایم این اے کو یہاں پر ہاؤس سے روکنا، یہ اتنا بڑا جرم ہے آپ ان سے جواب طلبی کریں، ان کا مواخذہ کریں۔

جناب چیئرمین: یہ مولانا! ان کو لیٹر لکھ رہے ہیں جتنی اتھارٹیز، ایجنسیز ہیں، کہ اسمبلی premises کے اندر کوئی وہ ریگولیٹ نہیں کر سکتا جب تک کہ اسمبلی اسپیکر کے ساتھ، سیکرٹری کے ساتھ مشورہ نہ کریں۔ گیٹ نمبر ۳، ۴ کے اندر کسی قسم کا کسی کا اختیار نہیں چل سکتا، سوائے قومی اسمبلی کے سیکرٹری کے۔

میاں محمد عطاء اللہ: صاحب! وہ ہمیں روک رہے ہیں۔ یہ کہہ رہے ہیں کہ اس طرف سے صرف فلیگ کاریں آئیں گی، ایم این ایز کی کار نہیں آئے گی۔

جناب چیئرمین: سوا پانچ بجے غلام فاروق صاحب میرے نوٹس میں لائے ہیں۔
For that, I am very sorry. No authority has a right to regulate anything within the Assembly premises. This is the Assembly, it will exercise its powers through the Speaker or through it self; and for that I am sorry.

اس میں ساتھ یہ بھی عرض کروں گا کہ ایم این ایز صاحب بھی اپنے اوپر پابندی لگائیں، کیونکہ جب ہم یہ کہتے ہیں کہ unwanted آدمی، وہ بھی نہ لے کر آئیں۔ This is a request subsequent to that also. یہ ریکوئسٹ ہے۔

چوہدری جہانگیر علی: ویسے جناب چیئرمین! ہمیں جب گیٹ کے اوپر روکا گیا اور ہم نے identity disclose کی تو انھوں نے کہا کہ ہمیں یہ سپیکر صاحب کا حکم ہے کہ کسی ایم این اے کی گاڑی بھی اندر نہیں جائے گی۔ وہ آپ کی اتھارٹی کا حوالہ دے رہے تھے، جناب والا!



**Mr. Chairman:** They have wrongly quoted, for that Mr. Ghulam Faruque is a witness. Yes, that is wrong, because they cannot say that SP has stopped or DIG stopped or anybody else has stopped.

چودھری جہانگیر علی: میں نے ایک دوسری گزارش عرض کرنی تھی، جناب!

جناب چیئرمین: یہ غلطی انھوں نے کی۔

چودھری جہانگیر علی: میرے پاس کلاسیکی آرٹس کا ایک نمونہ سرگودھا سے آیا تھا وہ جناب کی خدمت میں پیش ہوا تھا۔ وہ واپس مجھے نہیں ملا۔

جناب چیئرمین: وہ میں بات کرتا ہوں۔ اٹارنی جنرل صاحب! اٹارنی جنرل صاحب دس منٹ بولیں گے، اس کے بعد چلے جائیں گے۔

**Mr. Ghulam Faruque:** Sir, firstly, I apologize to you for all the trouble that I caused you. I think, I came to you in a bit of temper because I had a little argument at the gate and I tried to explain to them that I was sure that the Speaker had not issued this order to the Military Police. I do not want to pursue it further. I also feel thankful for the very prompt action that you took and I am a witness to what you did, and I may also tell the honourable members of the House that you were not aware a bit until I brought the matter to your notice.

**Mr. Chairman:** Mr. Ghulam Faruque, I have taken a very strong note of it and I will pursue this matter and see that in future these things are not repeated. Thank you.

**Mr. Ghulam Faruque:** Thank you very much.

**Col. Habib Ahmad:** Mr. Chairman, Sir, you have earlier said that the members should be careful not to bring unwanted people in the premises of the Assembly. Well, that will be all right and I think we will take care of that, that we do not bring in undesirable or unwanted people inside, because this is a very big responsibility; just as it is yours, it is ours. But, at the same time, I would like to point out one thing more for your consideration. It is this, that whenever we go into the lobbies or whenever we go into the canteen cafeteria, we recognize every MNA, we recognize every MPA, we recognize every Senator, because we have been living for 2-1/2 years together, we know each other; but at the same time, my worthy friends will support me when I say that we see there quite a number of people who are not known to us. They are not familiar; their faces are not familiar. What they are doing there, I do not know myself, whether they should be there or they should not be, but if they have to be there from your point of view or from the point of view of others, then I would like them to have some identity card or something in their possession so that we should know that they are authorised to sit down there; otherwise we always feel that we are being harassed and we feel.......

**Mr. Chairman:** Col. Sahib, I think, day before yesterday, I told the House that I was thinking of introducing two types of cards-one for the gallery and one for entry into the premises; and if it is left to myself, if I have to regulate something, I would like to

have this cafeteria only for MNAs and for Senators, so that they can relax, they can talk, they can freely move; only if it is left to myself. But if an MNA is accompanied by four of his friends, then we cannot stop it. You have to impose restrictions on yourselves; if you impose, the rest will be from us.

**Dr. Mohammad Shafi:** Sir, why not have two types of cafeteria___one for the MNAs and one for the guests?

**Mr. Chairman:** We cannot have it, we have lack of space; already it is divided, in one portion the Senate is accommodated.

**Dr. Mohammad Shafi:** All right, let us expect that you will have it in the near future.

**Mr. Chairman:** Insha-Allah. Now we proceed on.

---

## FATEHA KHAWANI FOR MARTYRS OF 1965 WAR

**Malik Muhammad Akhtar:** Mr. Chairman, Sir, before you permit the conducting of the proceedings, this is the 6th of September, the great day in the history of Pakistan when our valiant warriors fought and laid down their lives, so I would request you and through you the House that we should offer Fateha for those Shaheeds, and then we can proceed on.

**Mr. Chairman:** Yes. This will be released to the Press that the House Committee offered Fateha.

---

*(Fateha Khawani was held)*

---

## QADIANI ISSUE___GNERAL DISCUSSION

**Mr. Chairman:** Yes, Mr. Attorney-General.

**Mr. Yahya Bakhtiar** (Attorney-General of Pakistan): Mr. Chairman, Sir, I have just received a message that the Prime Minister wants me now. I think, I hope I will be permitted to continue this evening, or if I could come back earlier, but I don't think it will be possible.

**Mr. Chairman:** No, it is Friday, we have to close by 12:30.

**Mr. Yahya Bakhtiar:** In the meantime other members will continue. I have to cover a lot of ground, so in the evening......

**Mr. Chairman:** Yes, at what time you have to leave?

**Mr. Yaha Bakhtiar:** Just now.

**Mr. Chairman:** Then we will make an exception, and you are permitted to leave and resume your summing up of the arguments. And, in the meantime, I will request the honourable members who wanted to participate in the debate. Moulvi Niamatullah.

مولوی نعمت اللہ: جناب والا! میں یہ عرض کرتا ہوں کہ یہ اچھا ہوا کہ کوٹ پتلون والوں کو بھی آج سپاہیوں نے روک لیا اور وہ بھی ہمارے برابر ہو گئے۔ ہم تو روزانہ شکایت کرتے تھے کہ وہ ہمیں روکتے ہیں ان کو کوئی پوچھنے والا نہیں تھا۔ لیکن اب یہ اچھا ہوا کہ کوٹ پتلون والوں کو بھی روک لیا گیا اور آپ کی توجہ ان کی طرف ہوئی کہ کوٹ پتلون والے کیوں روک لیے گئے۔

جناب چیئرمین: عزت سب کی برابر ہے۔ شلوار قمیض والوں کی زیادہ ہے کیونکہ یہ ہمارا قومی لباس ہے۔

مولوی نعمت اللہ: جناب! حقیقت یہ ہے کہ میں اگر پاکستان کا نام لوں تو بجا نہ ہوگا۔ یہاں پر یعنی اسمبلی کے ممبران کی کوئی وقت نہیں ہے۔ کوئی طریقہ نہیں ہے۔ سرحد کے سیکرٹریٹ کو ہم نہیں جا سکتے کیونکہ وہاں سپاہی کھڑے ہوئے ہیں۔ ہم کارڈ نکال کر ان کو دکھاتے ہیں۔ ہمارے پاس کارڈ ہے۔ میں ممبر ہوں۔ کہتے ہیں کہ نہیں کارڈ پھینکو۔ کارڈ کو یہ نہیں جانتے۔ یہاں پر اجازت نہیں ہے۔ تو میں آپ سے یہ درخواست کرتا ہوں کہ کم از کم یہ کسی کو کوئی قانون یا کوئی طریقہ ظاہر کر لیں کہ بھائی یہ نیشنل اسمبلی کا ممبر ہے، یہ تمام پاکستان کے زبردست ایوان کا ممبر ہے۔ اس کے ممبران کی کچھ تو حیثیت

ہونی چاہیے تا کہ یہ بات معلوم ہو جائے کہ یہ ممبر ہے۔ لیکن ایک سپاہی کو ہم جواب نہیں دے سکتے۔ ایک تھانیدار کو جواب نہیں دے سکتے۔ ڈی سی کے پاس ایک سرمایہ دار شخص جو بی ڈی ممبر نہیں ہوتا تھا وہ براہ راست جا سکتا ہے لیکن ممبر نیشنل اسمبلی ڈی سی کے پاس نہیں جا سکتا۔

<u>جناب چیئر مین</u>: آپ میں اور سپاہی میں بڑا فرق ہے۔ سپاہی کے پاس اختیار ہے اور آپ کے پاس خدمت ہے۔ آپ خدمت کرنے کے لیے آتے ہیں اور وہ اختیار استعمال کرنے کے لیے۔ آپ اپنے میں اور اس میں فرق جانیں۔ ملک کرم بخش اعوان!

<u>جناب کرم بخش اعوان</u>: جناب والا! میں آپ کے نوٹس میں لانا چاہتا ہوں کہ یہ جو کاروں کے ساتھ ایم۔این۔اے کے بورڈ لگے ہوئے ہیں ان کی کیا ضرورت ہے۔ یعنی کسی پل پر سے گزریں تو رک کر ضرور اس کی payment کر کے پل کے پار جانا پڑتا ہے۔

<u>جناب چیئر مین</u>: اس کے متعلق میں نے لیٹرز پراونشل گورنمنٹ کو لکھے ہیں۔ میں نے خود لکھے ہیں، سیکرٹریٹ سے لکھوائے ہیں۔ میں دستی پروانے دے دیتا ہوں۔

<u>جناب کرم بخش اعوان</u>: جناب والا! میں ۳۱ جولائی کو مری گیا تھا تو وہاں پر جو چیک پوسٹ ہے اس پر مجھے روک لیا گیا، حالانکہ کار کے ساتھ ایم این اے کا بورڈ لگا ہوا تھا۔ تو سپاہی کو یہ تو بتائیں کہ ایم این اے وی آئی پی ہوتے ہیں۔ اس نے کہا یہاں سے ولی خان اور مفتی صاحب جیسے آدمی تو جا سکتے ہیں لیکن آپ کے لیے نہیں، کیونکہ اے۔سی کو پوچھنا پڑتا ہے۔

<u>جناب چیئر مین</u>: وہ پارٹی لیڈر ہیں۔

<u>جناب کرم بخش اعوان</u>: تو ان کو یہ پتا نہیں ہے کہ ایم این اے بھی وی آئی پی ہوتے ہیں۔

<u>جناب چیئر مین</u>: آپ دونوں بورڈ لگا لیں یعنی دو ایم این اے کے۔

جناب کرم بخش اعوان: نہیں، اگر ہمیں یہ بھی اجازت نہیں ہے کہ ہم کہیں آگے جا سکتے ہیں کسی جگہ جہاں وی آئی پی جا سکتے ہیں تو پھر کسی بورڈ کی ضرورت کیا ہے۔

جناب چیئرمین: نہیں، انشاء اللہ اس کے متعلق ضرور کچھ کریں گے۔

چوہدری غلام رسول تارڑ صاحب! آپ نے تقریر کرنی ہے۔

چوہدری جہانگیر علی: جناب والا! ملک کرم بخش اعوان صاحب نے جو پوائنٹ اٹھایا ہے اس کے متعلق میں نے آج سے سات آٹھ مہینے پہلے آپ کو چھٹی لکھی تھی اور وہ یہ تھی کہ ہر پل پر اور ہر ٹول ٹیکس بیریر پر ممبران کو روکتے ہیں اور انھیں مجبور کرتے ہیں کہ وہ ٹول ٹیکس دیں۔ جناب! یہ ایک دو روپے کی بات نہیں ہے۔ It is a question of the prestige and the privelege of the members of the National Assembly. جب آپ یہ فرماتے ہیں کہ یہ سب سے بڑا ہاؤس ہے اور جناب کی کرسی سب سے بڑی کرسی ہے تو جس وقت ہمارے حقوق کا سوال پیدا ہوتا ہے تو جناب فرما دیتے ہیں کہ آپ کے پاس اختیارات نہیں ہیں، آپ کے پاس صرف خدمت ہے۔ تو میں یہ گزارش کروں گا کہ میری چھٹی کا جناب نے یہ جواب دیا تھا ''کہ آپ کا خط موصول ہوا۔ آپ بے فکر رہیں۔ انصاف کیا جائے گا۔'' یعنی میرا خط کیا تھا اور آپ کا جواب کیا تھا۔ اور آج اس ہاؤس میں مختلف اطراف سے وہی آواز سنی گئی ہے۔ میں سمجھتا ہوں کہ ہمارے پاس اختیارات نہیں ہیں تو کم از کم آپ کے پاس تو اختیارات ہیں، اور آپ کے ہی اختیارات کو ہم اپنے اختیارات سمجھتے ہیں۔

جناب چیئرمین: میرے پاس کوئی اختیار نہیں ہے۔

چوہدری جہانگیر علی: اگر آپ اختیارات استعمال نہیں کرتے تو پھر انصاف تو کیجیے۔ آپ نے سات مہینے پہلے وعدہ کیا تھا کہ انصاف کیا جائے گا۔

**Mr. Chairman:** Sir, you are a lawyer. You understand that I am not an executive authority.

چوہدری جہانگیر علی: جناب والا! آپ ایگزیکٹو اتھارٹی نہیں ہیں مگر ہمارے حقوق کے کسٹوڈین تو ہیں، ہمارے پریولیج کے کسٹوڈین ہیں۔ Justice delayd is justice denied. جناب والا! آپ نے فرمایا انصاف کیا جائے گا، مگر ہمارے ساتھ اس سلسلے میں انصاف نہیں ہوا۔

جناب چیئرمین: نہیں، سب کو لیٹرز لکھے ہوئے ہیں۔

کرنل حبیب احمد: جناب! میں یہ گزارش کرنا چاہتا ہوں کہ میں چوہدری جہانگیر علی صاحب سے اتفاق کرتا ہوں، نہ صرف ان سے بلکہ جتنے بھی ہمارے معزز اراکین یہاں تشریف رکھتے ہیں ان سے اتفاق کرتا ہوں۔ کس بات پر؟ اس بات پر کہ جو لوگ ہم سے پہلے ایم این اے یا ایم ایل اے یا پرانے پارلیمنٹرین ہیں، جب ان کے پاس ہم نئے لوگ بیٹھتے ہیں تو وہ اپنے زمانے کی باتیں کرتے ہیں۔ اس زمانے کی باتوں سے ایک چیز بڑی عیاں ہوتی ہے۔ وہ یہ ہے کہ جو اس وقت اسمبلی میں منتخب ہو کر آتے تھے ان کی بڑی عزت ہوتی تھی۔ ہر جگہ ان کی عزت ہوتی تھی، ہر دفتر میں ان کی عزت ہوتی تھی، ہر محکمہ میں ان کی عزت ہوتی تھی لیکن آج کل کسی جگہ عزت نہیں ہوتی، پٹواری کے دفتر سے لے کر کمشنر کے دفتر تک۔



**Mr. Chairman:** That is provincial subject.

کرنل حبیب احمد: مجھے معلوم ہے، لیکن آپ میری بات سن لیں۔ میں یہ جانتا ہوں کہ آپ کے پاس ایگزیکٹو پاور نہیں لیکن آپ اتنا ضرور کریں کہ ہمیں سن لیں۔ آپ جس سیکرٹریٹ میں تشریف رکھتے ہیں، یہی سیکرٹری ہمیں بتاتے ہیں کہ یہ ایم این اے سے جونیئر ہیں۔ یہ ہم کو بتایا گیا۔ اگر وہ نہ بتاتے تو ہم یہ سمجھتے کہ ہم چپڑاسی سے بھی کم ہیں اور یہ ہمارے لیے اعزاز ہے۔ لیکن ہمیں یہ بتایا گیا ہے۔ وہ اپنی کاروں پر جھنڈے

لگاتے ہیں اور ہمیں اتنی عزت کیوں نہیں ملتی جس کا ہمیں حق ہے عوامی نمائندے ہونے کی حیثیت سے۔ یہ میں اپنی طرف سے نہیں کہہ رہا ہوں بلکہ میرے تمام دوست جو یہاں بیٹھے ہیں وہ بھی اس میں شامل ہوں گے کہ ہماری وہ عزت جو تصور ہمارے دماغوں میں تھا وہ نہیں ہے، نہ پولیس کے محکمے میں، نہ انتظامیہ کے محکمے میں، نہ سینٹر کے، نہ صوبے کے، نہ کسی انتظامیہ میں، ہماری عزت ہے۔اور ہمارے تحفظ کے لیے کیا اتھارٹی ہے؟

<u>سردار شیر باز خان مزاری</u>: جناب والا!

**Mr. Chairman:** You want to speak?

<u>سردار شیر باز خان مزاری</u>: جی، میں نے ایک عرض کرنا تھی۔

**Mr. Chairman:** In this connection or in connection with the issue?



<u>سردار شیر باز خان مزاری</u>: آپ نے جناب والا کہا ہے کہ ہم خدمت گار ہیں۔ وہ ٹھیک ہے۔ مگر جب سپاہی اور کمشنر کی بات کرتے ہیں تو وہ ہمارے tax payee ہیں۔ وہ اس قوم کے نوکر ہیں۔ I feel, Sir, that because of your unassuming manner and modesty, you happen to think that you have no importance. I am sorry, I do not agree, with due respect, with your views about yourself. You are here to protect the interests and rights of the House. Surely you can protect the interests of this House. They are paid to do this job. We happen to represent at least the masses. Day in and day out, we are told that masses are sovereign. If we represent the sovereign people of Pakistan, our status is no less than anyone else in the executive post. I appeal to you that whatever problems have been placed before you, they are genuine, and there is no party basis for this. It is not a question of provileges; they are to pay due honour and respect to the masses of Pakistan whom we represent. ایک یا دو روپے کے ٹول ٹیکس کا کوئی فرق نہیں پڑتا۔

It is a question of dignity of this sovereign body which is supposed to be the highest body in the country. آپ چپڑاسی کی بات کرتے ہیں۔ with due respect, I submit that this matter may be taken up with those who are at the helm of affairs, those who hold responsible position in Government, to ensure that the dignity and privilege of the representatives of the people of Pakistan are maintained. Thank you.

<u>ڈاکٹر محمد شفیع</u>: جناب والا! ایک بات کرنا ہے۔

<u>جناب چیئرمین</u>: کل پرسوں بات کرلیں گے۔ I agree with the sentiments of the honourable members. Honourable members of the National Assembly are entitled to the highest respect and regard, leaving aside the placing in the Warrant of Precedence, leaving aside other matters. They are the persons in whom, the people of this country, who have a right to rule this country, have reposed their confidence; they are entitled to it as such. These things, whenever they happen, whenever they come to my notice, I am always prompted to take action. I always write, I always take action through whatever channels are available to me, and on all the complaints I have always taken action. It is my duty to maintain the dignity of the House and I shall maintain the dignity of the House inside the House. I will see that all honourable members of the National Assembly are safeguarded outside. That is my duty. Ch. Ghulam Rasul Tarar.

<u>چوہدری غلام رسول تارڑ</u>: جناب چیئرمین! میں اپنی تقریر کرنے سے پہلے گزارش کروں گا کہ ہمارے اٹارنی جنرل صاحب..........

**Mr. Chairman:** Just a minute. The Attorney-General had to come today. He could not resume his address. He will not be able to come back by 12:30, so, up to 12:30, I request that honourable members, whosoever wants to speak can speak. After they have finished, I have reserved time for the Attorney-general, who will take about two to three hours. Attorney-General's summing up of evidence is a must; that must come on record. He is just conversant with the evidence. If at all they want to speak, I will request the honourable members to be brief so that we may finish by 12:30. Tomorrow is the last date. Tomorrow, we have to finalize the recommendations by 7th.

شہزادہ سعید الرشید عباسی: میں یہ گزارش کروں گا کہ آپ پوچھ لیں کہ کتنے بولنے والے ہیں اس کے حساب سے وقت دیا جائے۔

**Mr. Chairman:** Yes, I will request the honourable members who want to speak on this issue may please rise in their seats.

جو بول چکے ہیں وہ نہیں بولیں گے۔ ان کے بولنے کے بعد آپ بولیں گے۔

چوہدری جہانگیر علی: مولانا عبدالحکیم صاحب کافی تقریر کر چکے ہیں۔

جناب چیئرمین: غلام رسول تارڑ صاحب کے بعد احمد رضا قصوری اور مولوی ذاکر صاحب بولیں گے۔ دس (۱۰) سے پندرہ منٹ تک بہت ہیں۔ چوہدری غلام رسول تارڑ!

چوہدری غلام رسول تارڑ: جناب چیئرمین! اٹارنی جنرل صاحب نے بلکہ ساری خصوصی کمیٹی نے اس ۹۰ سالہ مسئلہ کو صاف کر کے کمیٹی کے سامنے رکھ دیا ہے۔ ساتھ ہی میں مرزا ناصر کا بھی مشکور ہوں کہ جنھوں نے یہ درخواست کی تھی کہ وہ آپ کی اس کمیٹی کے سامنے اپنا موقف بیان کریں۔ جب ساری باتیں ہوئی تھیں، وہ کہتے تھے کہ ہم بھی مسلمان ہیں اور مرزا صاحب کو پیغمبر نہیں سمجھتے، اور ہماری ایسی جماعت ہے جیسے دیوبندی، بریلوی وغیرہ۔ اتنا ہمارے دل میں خیال نہیں تھا جو ان کے موقف سے یہاں ظاہر ہوا ہے، بلکہ انھوں نے ہمارے بھائی بننے کا جو بتایا ہے آپ کی توجہ اس طرف دلاتا ہوں۔ مرزا صاحب کی اپنی تحریروں میں یہ لکھا ہے کہ سب مسلمان ہو جائیں گے جو نہیں ہوں گے وہ والد الحرام، کنجریوں کی اولاد ہوں گے۔ تو میں سمجھتا ہوں کہ ان کا اشارہ، اپنے آپ کو کہنا نہیں چاہتے، سب مسلمانوں میں تو میں بھی ہوں۔ یہ تو ہمارے ساتھ بھائی بندی کا تعلق رکھنا چاہتے تھے لیکن انھوں نے صاف یہ کہہ دیا کہ ہم آپ کو یہ سمجھتے ہیں۔ اس لیے ان کے ساتھ بھائی بندی کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا کیونکہ مرزا غلام احمد کو انھوں نے پیغمبر تسلیم کیا اور کہا کہ مرزا غلام احمد نبی تھے۔ میں اس لیے حیران ہوں کہ ان کا نبی ہونا یا نبی ماننا، اور لوگ اس کو کس طرح نبی مان رہے ہیں جب کہ وہ اپنے آپ کو

یہ کہتے ہیں کہ میں انگریز کا وفادار ہوں، میرا خاندان انگریز کا وفادار ہے، اور ہر قیمت پر اس کی مرضی کے مطابق چلیں گے۔ اس کے بعد آج تک کوئی بتائے، میرے علمائے کرام یہاں بیٹھے ہوئے ہیں، وہ بھی یہ بتا سکتے ہیں کہ کسی بھی تاریخ میں یہ موجود نہیں ہے کہ پیغمبر تو پیغمبر، کوئی ولی یا محدث کسی بادشاہ کے پاس چل کر گیا ہو یا وقت کے حکمران کے پاس گیا ہو یا کسی سے مدد کے لیے استدعا کی ہو بلکہ مثالیں موجود ہیں کہ کافر بادشاہ مسلمان ولیوں کے پاس اپنی آرزوئیں لے کر ان کے قدموں میں حاضر ہوا کرتے تھے۔ مسلمان تو مسلمان، کافر بھی اپنی آرزوئیں لے کر وہاں حاضر ہوا کرتے تھے۔ یہ شخص جو اپنے آپ کو پیغمبر کہلاتا ہے، کس سے مانگتا ہے؟ ایک غیر مسلم حکومت سے مدد مانگتا ہے جو مسلمان بھی نہیں ہے۔

اُن کے موقف سے مجھے یہی ثابت ہوا ہے کہ مرزا غلام احمد انگریز کا ایجنٹ تھا اور جو مثالیں مرزا غلام احمد نے یہاں دی ہیں کہ انھوں نے پادریوں کے ساتھ مباحثے کیے اور رسول اکرم ﷺ کی شان کے خلاف جو لکھا گیا، انھوں نے اس کا جواب دیا، وہ ان کا جواب نہ تھا، وہ صرف اس لیے تھا کہ انگریز کے ساتھ اس نے بات کی تھی کہ میں مسلمانوں کی ہمدردی اس طرح ہی حاصل کر سکتا ہوں کہ میں مباحثوں میں حصہ لوں جیسا کہ جاسوس لوگ آتے ہیں۔ سکھ ہوتے ہیں تو مسجد میں بیٹھ کر وہ لوگوں پر یہ ثابت کرنے کے لیے نمازیں پڑھتے ہیں کہ ہم مسلمان ہیں لیکن اصل میں وہ اس حکومت کے جاسوس ہوتے ہیں۔ اس طرح مرزا غلام احمد اس حکومت کا جاسوس اور ایجنٹ تھا۔

---

*[At this stage Mr. Chairman vacated the Chair which was occupied by Dr. Mrs. Ashraf Khatoon Abbasi]*

---

چوہدری غلام رسول تارڑ: چونکہ عیسائیوں کی تاریخ بتاتی ہے کہ انھیں مسلمان سے خطرہ تھا۔ ہمارا مذہب یہ کہتا ہے کہ ہم مجاہد بنتے ہیں تب بھی جہاد سے، اور شہید بنتے ہیں تب بھی جہاد سے۔ ہمارے اس جہاد کے ایمان کو زائل کرنے کے لیے مرزا غلام احمد کو مقرر کیا گیا اور اس کی مالی امداد اس طرح کی گئی کہ جتنا روپیہ وہ باہر مشنوں پر خرچ کرنا چاہے، اتنا خرچ کرے تاکہ مسلمان اپنے ایمان کو اس طرح سمجھیں کہ جہاد کرنا جائز نہیں۔

اس کے بعد انھوں نے پیغمبر ہونے کا دعویٰ کیا۔ ہم مسلمان ہیں اور قرآن پر ہمارا ایمان ہے۔ قرآن اور حدیث کے مطابق رسول اکرم ﷺ کے بعد کوئی نبی، ظلی، شرعی یا غیر شرعی، آ ہی نہیں سکتا، جب کہ اس نے اپنے آپ کو نبی کہا تھا۔ آج ہمارے سامنے انھوں نے اس کو تسلیم کیا ہے۔ ان کی کتب سے یہ تسلیم ہوا ہے کہ وہ اپنے آپ کو نبی کہتا تھا۔ میں سمجھتا ہوں کہ جو نبی کہلائے، وہ اور اس کو نبی ماننے والے، سب مرتد ہیں۔



جناب چیئرمین صاحب! میں آپ کی توجہ اس طرف مبذول کرانا چاہتا ہوں، جب کہ کل ایک نئی بات نکلی ہے کہ حضور ﷺ نے خدا تعالیٰ کی جناب میں یہ استدعا کی تھی کہ میری امت جو ہے، وہ بھیڑوں کو بھیڑیے کھا رہے ہیں، تو مرزا غلام احمد کو وہاں بھیجا جائے کہ انھیں بچائے۔ میں عرض کرتا ہوں کہ جب رسول اکرم ﷺ نے ذات باری تعالیٰ کی خدمت میں یہ استدعا کی تھی کہ مرزا غلام احمد کو بھیجا جائے تاکہ میری امت کو بچائے، تو بجائے اس شخص سے بچایا جائے، تو وہ ویسے بھی خداوند کریم کو طاقت ہے ہر چیز بچانے کی، وہ بچا سکتا ہے۔ یہ مرزا غلام احمد ہی ہمارے بچانے کے لیے یہاں آیا تھا! ان حالات میں یہ اقلیت تو نہیں۔

دائرہ اسلام کے ساتھ ایک دوسرا لفظ انھوں نے استعمال کیا، میں نے تو آج تک وہ سنا نہیں تھا۔ جو دائرہ اسلام سے خارج ہو میں سمجھتا ہوں کہ وہ بھی مسلمان نہیں۔ دوسرا

لفظ بھی ساتھ ملاتا ہوں، ملت اسلامیہ سے بھی انھیں خارج کرنا چاہیے تاکہ مسلمان قوم اور عظیم اسلامی دنیا کو بچایا جائے جس کو تباہ کرنے کے وہ درپے ہیں۔ میں تو سمجھتا ہوں کہ شاید یہ سخت کلمہ ہوگا، میں بھی ان میں سے ایک داڑھی والا ہی ہوں لیکن آج تک تو یہ کہا جاتا رہا ہے کہ پیپلز پارٹی کیا کرے گی؟ میں یہ کہتا ہوں کہ یہ صرف انگریز کی پیدائش نہیں، سابقہ حکومتوں کی چشم پوشی کی وجہ سے بھی انھوں اتنی ترقی کی ہے ورنہ اگر سر ظفر اللہ نہ ہوتا تو میرے خیال میں باہر کی دنیا میں ایک احمدی بھی نہ ہوتا۔ یہ سارے مشن ان کی چشم پوشی کا نتیجہ تھے۔ مولویوں نے بے شک کوشش کی ہے۔ مولوی ہمیشہ یہ کہتے رہے ہیں کہ یہ مسلمان نہیں ہیں، یہ مسلمان نہیں ہیں۔ لیکن مولویوں کے پاس کیا تھا؟ حکومت ان کے ساتھ تھی۔ جس کے ساتھ حکومت ہو ان کے مقابلے میں کون کچھ کر سکتا ہے؟ اس لیے میں تو اتفاق نہیں کرتا کہ مولویوں نے کچھ نہیں کیا۔ مولویوں نے بڑا کچھ کیا ہے۔ مولویوں نے یہاں تک کیا ہے کہ اس مسئلے کو کھڑا کیے رکھا ہے۔ اگر مولوی یہ محنت نہ کرتے تو آج تک یہ مسئلہ ختم ہو چکا ہوتا۔ مولویوں کا کام یہ تھا کہ وہ مسجدوں میں بیٹھ کر اپنی روٹی کے لیے کوشش کرتے ہیں۔ وہ کیا کر سکتے ہیں؟ وہ باہر مشن کا مقابلہ کیا کر سکتے تھے؟ ان کے تو مشن ہیں، جیسے عیسائیوں کے مشن آ کر لوگوں کو گمراہ کرتے ہیں، ان کو گمراہ کرنے کے لیے پیسے دیے جاتے تھے، حکومت کی مدد دی جاتی تھی، ان کو عہدے دیے جاتے تھے بلکہ لوگ جو یہ کہتے ہیں کہ فلاں مولوی اور فلاں عالم اس مذہب میں آ گیا ہے، محمد علی آ گیا ہے، کمال الدین آ گیا ہے، فلاں آ گیا ہے اور یہ ہو گیا ہے اور وہ ہو گیا ہے، وہ سب لوگ عہدوں کے لالچ میں اس مذہب میں آئے، ورنہ یہ کوئی مذہب نہیں ہے اور نہ ہی دنیا میں اس مذہب کا کوئی سوال پیدا ہوتا ہے۔

اس کے بعد میں یہ گزارش کروں گا کہ میرے معزز دوست ملک جعفر صاحب نے کل فرمایا تھا، اس سے مجھے تھوڑا سا اتفاق نہیں۔ انھوں نے کہا تھا کہ مولویوں نے کچھ

نہیں کیا۔ وہ تو میں نے بتایا ہے کہ مولویوں نے جو کچھ کرنا تھا، وہ کرتے رہے۔ اب میں عرض کروں جیسے اللہ کے فضل سے پیپلز پارٹی کو ان کافروں کو دائرہ اسلام سے خارج کرنے اور مرتد قرار دینے کا شرف حاصل ہوگا، اس کے ساتھ اس ریزولیوشن کے متعلق میں بھی آپ کی اجازت سے ایک اضافہ کرانا چاہتا ہوں۔ جب ان کو دائرہ اسلام سے خارج کر دیا جائے تو اس کے بعد سونے کا مقام نہیں ہے، کیونکہ دنیا میں جو نئی ریاستیں آزاد ہوئی تھیں، ان میں سادہ لوح مسلمانوں کو ان کے مشنوں نے یہ کہہ کر کہ ہم خاتم النبیین پر ایمان رکھتے ہیں اور اللہ تعالیٰ پر ہمارا ایمان ہے، اس کے بعد ان کو پتہ نہ تھا، ان کو غلط فہمی میں ڈال کر انھوں نے مرزا غلام احمد کو مجدد یا جو کچھ بنانے کے لیے کہا ہے، اور انھیں گمراہ کیا ہے۔ میں یہ تجویز کرتا ہوں کہ پیپلز پارٹی بلکہ جو بھی اسلامی حکومت ہو، اس پر فرض عائد ہوتا ہے کہ اسلام میں ایسے مرتد اور ناسور جو لوگ ہیں انھوں نے باہر مشنوں میں جو کام کیا ہے، ان لوگوں کی اصلاح کے لیے مشن بھیجے جائیں۔ گورنمنٹ اگر حج کا اور باہر وفدوں کا انتظام کر سکتی ہے، اور لوگوں کو باہر بھیج سکتی ہے، تو علمائے دین کے وفدوں کو ان ریاستوں میں بھیجیں اور وہ ان لوگوں کو صحیح راستے پر لائیں۔ ان کا کوئی قصور نہیں، وہ صحیح مسلمان ہیں۔ وہ سادہ لوح تھے۔ انھیں پوری واقفیت نہ تھی۔ چونکہ ان لوگوں کو موقع ملا اور انھوں نے جا کر اور اسلام کا لبادہ اوڑھ کر ان کو گمراہ کیا، ان کے لیے گورنمنٹ وفد بنا کر باہر بھیجے تاکہ یہ ناسور ختم ہو جائے اور اسلام اسی طرح ہو جیسے رسول اکرم ﷺ اور خلفائے راشدین کے وقت اسلام نے ترقی کی۔ مٹھی بھر مسلمانوں کو کوئی ختم نہیں کر سکتا تھا۔ ایسی مثالیں موجود ہیں کہ عیسائیوں کی پانچ پانچ لاکھ فوجوں نے چالیس ہزار مسلمانوں کا مقابلہ کیا ہے..........

محترمہ قائم مقام چیئرمین: ذرا ختم کرنے کی کوشش کریں۔ دس پندرہ منٹ ہیں۔

چوہدری غلام رسول تارڑ: بالکل ٹھیک ہے۔ ایسے مشن کو بھی بھیجا جائے۔ ان کے لیے پیپلز گورنمنٹ جیسا کہ ان کو ڈیکلیئر کرنے کی امید ہے کہ اللہ کے فضل سے کر دے گی، اس کے بعد ان کے جو بیت المال وغیرہ ہیں، ان کی جو جائیدادیں ہیں، جو ہم سے دس فی صد لے کر بنائی گئی ہیں، ہمارے بھائیوں سے، وہ میرے ہی بھائی ہیں، جن کی دس روپے کی آمدنی ہو، وہ روپیہ ضرور دیں گے، چاہے خود بھوکے رہیں۔ وہ سب ضبط کر کے انھی مشنوں پر خرچ کرنی چاہیے۔ اوقاف کی رقم بھی انھیں مشنوں پر خرچ کرنی چاہیے۔ یہ اسلام کی خدمت ہے۔ اور ایسا کرنا ہمارا فرض ہے۔

ان الفاظ کے ساتھ میں آپ کا شکریہ ادا کرتا ہوں۔

محترمہ قائم مقام چیئرمین: مسٹر محمود اعظم فاروقی! دس منٹ ہیں۔

جناب محمود اعظم فاروقی: بہت ہیں دس منٹ۔ محترمہ! یہ مسئلہ کہ مرزا غلام احمد کو نبی ماننے والے مسلمان ہیں یا نہیں، ہماری ملت کا اتنا قدیم مسئلہ ہے اور اس ایوان میں اس پر اتنی سیر حاصل گفتگو پچھلے ایک مہینے سے ہوتی رہی ہے کہ اس میں کسی مزید اضافے کی ضرورت نہ تھی۔ لیکن اس کے باوجود میں اس لیے کھڑا ہوا ہوں کہ دو ایک باتوں کا چند منٹ میں ذکر کر دوں۔

سب سے پہلے تو میں مرزا غلام احمد کو ماننے والی اس نسل کے نوجوانوں کا بڑا مشکور ہوں کہ انھوں نے ربوہ میں ہمارے طلبہ پر حملہ کر کے اس مسئلے کو جو مسائل کے انبار میں دفن ہو گیا تھا، ایک بار پھر زندہ کر کے قوم کے سامنے پیش کر دیا ہے، اور قوم اس مسئلے پر اتنی منظم ہو کر سامنے آئی کہ یہ ایوان بھی اس بات پر مجبور ہوا کہ اس پر صحیح سمت میں کوئی قدم اٹھائے۔ اور میں اس بات پر بھی ان کا مشکور ہوں کہ اس مسئلے کو زندہ کر کے انھوں نے اس ایوان میں ایک یک جہتی کی فضا پیدا کر دی ہے۔ میں سمجھتا ہوں کہ پچھلے ڈھائی سال کے عرصے میں جب سے کہ یہ اسمبلی معرض وجود میں آئی ہے یہ پہلا مسئلہ ہے جس میں

ایوان کے دونوں طرف کے لوگ زبانی نہیں دل سے متفق ہوئے۔ ہم پہلے بھی کئی باتوں پر اتفاق کر چکے ہیں، لیکن کبھی مصلحتیں پیش نظر تھیں، کبھی کوئی دوسری چیزیں پیش نظر تھیں۔ لیکن یہ وہ مسئلہ ہے جس میں کہ ہم دونوں طرف کے بیٹھنے والے ساتھی شرح صدر کے ساتھ زبان سے بھی اور دل سے بھی اس مسئلے پر متفق ہیں، اور اس اتفاق کا جو اظہار پچھلے دنوں میں ہوتا رہا ہے، میں یقین رکھتا ہوں کہ اس کے نتیجے میں انشاء اللہ یہ اسمبلی اس مسئلے کا ایسا فیصلہ کرے گی جو خدا کے نزدیک بھی مقبول ہو اور عوام کے نزدیک بھی قابل قبول ہوگا۔

جناب والا! میں ایک بہت اہم بات آپ کے توسط سے اپنے بائیں طرف بیٹھنے والے ساتھیوں کی اور بالخصوص حکومت کی خدمت میں عرض کرنا چاہوں گا اور وہ یہ ہے کہ اس مسئلے کے دو پہلو ہیں۔ ایک قانونی پہلو ہے دوسرا انتظامی پہلو۔ قانونی پہلو یہ کہ اسمبلی دستور میں ترمیم کر کے یا قوانین نئے لا کر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کو آخری نبوت نہ ماننے والوں کو غیر مسلم قرار دے دے اور اس کے نتیجے میں غلام احمد کے متبعین غیر مسلم قرار پا جائیں۔ یہ ایک قانونی حیثیت ہے اس کی۔ لیکن اس سے ایک بڑا مسئلہ اس کی انتظامی حیثیت ہے۔ جیسا کہ تارڑ صاحب نے صحیح فرمایا کہ گذشتہ حکومتوں کی چشم پوشی کے نتیجے میں پچھلے ۲۵ سال میں یہ لوگ مختلف محکموں میں داخل ہوئے، مسلمانوں کا لبادہ اوڑھ کر، مسلمانوں کے نام سے، اور اپنے فرقے کے دوسرے افراد کے تعاون سے اور اپنے بڑے بڑے افسران کی مدد سے یہ کلیدی مناصب پر پہنچتے رہے۔ آپ اچھی طرح جانتی ہیں اس بات کو کہ اس وقت فوج میں اور سول سروسز میں بہت اہم مناصب پر یہ لوگ پہنچ چکے ہیں۔ جب یہ بات طے ہوگئی کہ یہ نہ مسلمان ہیں اور نہ محب وطن تو ان کو کلیدی مناصب پر رکھنا صرف مسلمانوں کے جذبات کو مجروح کرنے والی بات ہی نہیں ہے بلکہ خود اس ملک کی سلامتی کے منافی ہے، اور میں یہ کہوں گا کہ پیپلز پارٹی کی

حکومت کے حق میں بھی یہ بات ضروری ہے کہ وہ ان لوگوں کو ان مناصب سے ہٹائے۔ ان مناصب سے ہٹانے کا مسئلہ خالصتہً انتظامی مسئلہ ہے، ایوان اس سلسلے میں کچھ بھی نہیں کرسکتا۔ اس لیے میں غالباً ایوان کے جذبات کی نمائندگی کروں گا اگر میں حکومت سے یہ مطالبہ کروں کہ وہ ان کو ان انتظامی مناصب سے، کلیدی مناصب سے ہٹانے کے لیے فوری اقدامات کرے۔ میں یہ بات جانتا ہوں اور یہ میں محسوس کرتا ہوں کہ اس سارے لوگوں کو سارے کلیدی مناصب سے بیک وقت نہیں ہٹایا جا سکتا۔ اس سے انتظامی خلا بھی پیدا ہوسکتا ہے اور ملک کے دوسرے مسائل بھی پیدا ہو سکتے ہیں۔ لیکن اگر حکومت کے سامنے یہ مسئلہ موجود ہو کہ ان کو ہٹانا ہے تو وہ ہٹائے جا سکتے ہیں۔

اسی سلسلے میں ایک اور بات ہے بلکہ ایک مشکل یہ سامنے آنے کا امکان ہے کہ اس انتظامیہ کے بہت سے وہ لوگ اور بہت سے وہ افراد جو کہ کلیدی مناصب پر ہیں اور وہ جو غلام احمد کے متبعین میں سے بھی ہیں، وہ شاید یہ کہنا شروع کر دیں کہ ہم تو مسلمان ہیں اور ہم ختم نبوت کے عقیدے کو مانتے ہیں۔ لیکن میں جانتا ہوں کہ حکومت کے پاس انٹیلیجنس اور دوسری بھی ایسی مشینری موجود ہے کہ جو ان کو یہ صحیح اطلاع دے سکتی ہے کہ کون سے وہ لوگ ہیں جو اس فرقے سے تعلق رکھتے ہیں اور ملک وملت کے لیے جن کا طرز عمل منافی ہوسکتا ہے، ان کو ہٹایا جانا چاہیے۔ اس لیے اس مشینری کو عمل میں لائے، اس کو حرکت میں لائے اور ایسے لوگوں کا پتہ لگائے اور ان کو مناسب طور پر ان کی تعداد کے لحاظ سے صحیح مقام پر رکھے۔

پھر دوسری بات میں اس سلسلے میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ اگر ہم نے یہ فیصلہ اسمبلی میں کر دیا، انشاء اللہ عوام کے مطالبے کے مطابق، تو اس کا امکان میں پوری شدت سے محسوس کرتا ہوں کہ ملک میں خود یہ حضرات کوئی گڑبڑ پیدا کرنے کی کوشش کریں گے، یعنی وہ جو کہ غلام احمد کے ماننے والے لوگ ہیں، تاکہ پاکستان دنیا کی نظروں میں بدنام ہو

اور لوگ یہ سمجھیں کہ پاکستان ایک ایسا ملک ہے جہاں ایک فرقے کے لوگوں کو یا جو مسلمان نہیں ہیں ان کے ساتھ انصاف نہیں کیا جاتا۔ دلیل کی بنیاد پر یہ بات جانتا ہوں کہ اس بات کی تیاریاں ہو رہی ہیں کہ مسلمانوں کو مشتعل کرنے کے لیے کہیں اِکے دُکے حملے کر کے، کہیں اور ایسی حرکت کر کے مسلمانوں کو مشتعل کیا جائے تاکہ کوئی اس قسم کے فسادات کی صورت پیدا ہو سکے۔ میں جانتا ہوں کہ حکومت اس سلسلے میں بے شک چوکس ہے اور وہ ایسے اقدامات کر رہی ہے کہ ایسی صورت پیدا نہ ہو، لیکن اس ایوان کے لوگوں کی زیادہ ذمہ داری ہے۔ ہم سب کی جو کہ اپوزیشن میں ہیں یا حزب اقتدار میں ہیں، ہماری ذمہ داری ہے کہ اگر خدانخواستہ ایسی صورت پیدا ہو تو ہمیں خود میدان میں آنا چاہیے اور غلام احمد کے متبعین کے جان و مال کے تحفظ کے لیے ہم خود جدوجہد کریں، کیونکہ ایک دفعہ ان کو اقلیت قرار دے دینے کے بعد یہ مسلمان حکومت اور مسلمانوں کی ذمہ داری ہے کہ وہ ان کے جان و مال کا تحفظ کریں۔ اور یہ فیصلہ ہو جائے گا انشاء اللہ۔ ملک میں ہماری یہ ذمہ داری ہو گی کہ ہم کسی فساد کو یا کسی ناخوشگوار صورت حال کو پیدا ہونے سے روکنے کے لیے جدوجہد کریں۔

آخری بات میں یہ عرض کروں گا کہ اٹارنی جنرل صاحب نے اپنی کل کی تقریر میں اس قرارداد پر ایک تبصرہ کیا تھا جو ہم نے تجویز کی تھی۔ یہاں ۳۷ حزب اختلاف کے ممبران نے جو قرارداد پیش کی تھی اس پر انھوں نے تبصرہ کرتے ہوئے ایک بات کی طرف اشارہ کیا تھا جو میں سمجھتا ہوں کہ غلط فہمی کا نتیجہ ہے۔ لیکن اس کی وضاحت ہو جانی چاہیے تاکہ اس کمیٹی کا ریکارڈ صاف رہے۔ انھوں نے یہ کہا تھا کہ اس قرارداد میں متضاد باتیں کی گئی ہیں، یعنی ایک طرف اس قرارداد میں یہ کہا گیا ہے قادیانیوں کو کہ وہ ملک دشمن کارروائیوں میں ملوث ہیں، اور دوسری طرف یہ کہا گیا ہے کہ ان کے حقوق کا تحفظ کیا جائے۔ تو اگر وہ ملک دشمن کارروائیوں میں ملوث ہیں تو ان کے حقوق کے تحفظ کے

معنے انھوں نے یہ لیے کہ ہم ان کو کھلی چھٹی دے دیں کہ وہ ملک دشمن کارروائیوں کو جاری رکھیں۔ میں یہ بتانا چاہوں گا کہ ہم نے جب یہ قرارداد پیش کی تو ہم نے ان دونوں حقائق کو سامنے رکھا تھا۔ ایک حقیقت یہ ہے اور ہم اپنے علم کی بنا پر یہ جانتے ہیں کہ غلام احمد قادیانی کو ماننے والے لوگ اس ملک وملت اسلامیہ کے خلاف تگ و دو کر رہے ہیں اور وہ اس قسم کی کارروائیوں میں ملوث ہیں۔ لیکن اس کے باوجود ایک مجرم کو بھی یہ حق ہے کہ وہ زندہ رہے، اس کے جان و مال کا تحفظ کیا جائے۔ اس لیے میں یہ کہتا ہوں کہ انھیں ان کارروائیوں کو جاری رکھنے کی اجازت تو نہیں دی جائے گی، مسلمان تو نہیں سمجھا جائے گا، لیکن ان کو اس ملک شہری ہونے کی حیثیت سے جو جان و مال کے تحفظ کا حق ہے وہ حق ان کو دینا قانون کے ذریعے سے بھی اور انتظامیہ کے ذریعے سے بھی ہماری ذمہ داری ہے۔ تو اس لیے اس قرارداد میں کوئی تضاد نہیں ہے۔ بالکل ایک حقیقت کو بیان کر کے یہ کہا گیا ہے کہ ان کو ان کارروائیوں سے روک کر ان کے جائز حقوق کا ہمیں تحفظ کرنا چاہیے۔ یہ ہماری ذمہ داری ہے۔ تو یہ چند باتیں تھیں جو میں آپ کے توسط سے عرض کرنا چاہتا تھا۔

محترمہ قائم مقام چیئرمین: مولانا محمد علی!

مولانا سید محمد علی رضوی: پہلے مولانا محمد ذاکر صاحب کو موقع دے دیجیے۔

محترمہ قائم مقام چیئرمین: اچھا، مولانا محمد ذاکر!

مولانا محمد ذاکر: جناب والا! ایوان کا کافی وقت اس پر صرف ہو چکا ہے، اس میں مزید وضاحت کی حاجت نہیں۔ لیکن مجھے تعجب ہے کہ اس مسئلے کو اس رنگ میں کیسے زیر بحث لایا گیا، حالانکہ یہ مسئلہ اتنا واضح ہے، اتنی مسلمہ حقیقت ہے کہ اس پر کسی اظہار خیال کی حاجت نہیں تھی۔ اس میں مخالفین کو موقع دیا گیا اور اس کا جواب الجواب شائع کیا گیا

اور اس پر بحثیں ہوئیں اور اٹارنی جنرل کو تکلیف دی گئی۔ یہ سب باتیں ہوئیں۔ لیکن ایک اسلامی مملکت میں اس مسئلے کو اس وقت زیر بحث لانے کی حاجت ہی کیا تھی؟ یہ اتنی واضح چیز ہے جیسے دن چڑھا ہوا ہو، جیسے اظہر من الشمس کہتے ہیں۔ اس پر بحث ہوئی۔ حقیقت تو یہ ہے کہ اس میں مزید بولنا، مزید وضاحت کرنا، میں تو اس کو سوء ادب سمجھتا ہوں، یہ بے ادبی ہے۔ کوئی یہ ایسی غیر اسلامی حکومت نہ تھی کہ جس میں اس وضاحت کی ضرورت ہوتی۔ جب یہ ہمارا دعویٰ ہے اور ہمارا اعلان ہے کہ یہ اسلامی حکومت ہے، پھر اسلامی حکومت میں ایک ایسے مسئلے کو جو مسلمہ حقیقت ہے، اس کو اس طرح زیر بحث لانا ایک تعجب کی بات ہے۔ کیوں کر تعجب ہوا کہ اس کو زیر بحث لایا گیا۔ میں سمجھتا ہوں اس کو زیر بحث لانا نہایت بے ادبی ہے۔ یہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی شان باعظمت میں گستاخی ہے۔ ہم کون ہیں، ہماری کیا حقیقت ہے کہ ہم اس پر بحث کریں جب خالق کائنات نے اس کا فیصلہ فرما دیا۔ اس بارے میں واضح احکامات پہلے سے موجود ہیں۔ اس میں اب کوئی شک و شبہ کی گنجائش نہیں تھی کہ پھر ہم اس کو از سر نو زیر بحث لائیں۔ یہ ایک بڑا تعجب خیز معاملہ ہے جو ایک حد تک ٹھیک ہے ہو گیا۔ لیکن مزید اس میں کسی قسم کے انتظار کی گنجائش نہیں ہونی چاہیے۔ دنیا کی نظریں لگی ہوئی ہیں۔ پاکستان کے اندرون سواد اعظم نہایت بے تابی سے آپ کا انتظار کر رہا ہے، اور بیرونی ممالک میں بھی دیکھ رہے ہیں کہ پاکستان کی غیرت، ملی غیرت، ایمانی غیرت کیا ہے۔ اس لیے اس مسئلے میں مزید بحث کی حاجت نہیں پھر اٹارنی جنرل کی بحث کے دوران کافی کارروائی ہو چکی ہے اور اب اس میں دوٹوک فیصلہ ہونا چاہیے۔ دوٹوک فیصلہ کے سوا اور کوئی صورت کار نہیں۔ اگر ہمارا حزب اقتدار مزید شک و شبہ میں پڑا رہے تو یہ مزید نقصان کا باعث ہو گا۔

میں اس مسئلے میں مزید کچھ کہنا سوء ادبی سمجھتا ہوں۔ میں پھر توجہ دلاؤں گا کہ اس کی اہمیت کے مطابق اس کی، حیثیت کے مطابق، اس کی شایان شان ہمارا ایک انداز فکر ہونا چاہیے، اور اسی میں ہماری نجات ہے۔

آپ کو یہ علم ہی ہے اور سب پر واضح ہے کہ یہ فتنہ برطانوی سامراج کی یادگار ہے اور برطانوی سامراج نے اس کو پروان چڑھنے کے مواقع دیے، ورنہ کب کا ختم ہو چکا ہوتا۔ پھر کسی اسلامی ملک میں ایسی کوئی چیز برداشت نہیں ہوتی۔ جب سے یہ پاکستان بنا، اس کے بننے کے بعد کافی وقت ضائع ہوا۔ کئی تحریکیں اٹھیں جو نتیجہ خیز ثابت نہ ہو سکیں۔ اور جن لوگوں نے اس مسئلہ کو اٹھایا اور لاپرواہی سے کام لیا وہ پچک گئے اور وہ آج تک مارے مارے پھرتے ہیں۔ میرے دوست چوہدری غلام رسول تارڑ صاحب نے خوب کہا کہ موجودہ حکومت کی خوش قسمتی ہو گی کہ اگر اس میں واضح طور پر اپنی جرأت ایمانی سے کام لیں۔ میں قومی توقعات کے ساتھ عوام کے ترجمان کی حیثیت سے کہتا ہوں کہ اس فیصلہ کے لیے مزید شک وشبہ میں نہیں پڑے رہنا چاہیے۔ مزید انتظار نہیں کرنا چاہیے۔ اس میں کسی بحث کی ضرورت نہیں۔ یہ ایک بالکل اٹل چیز ہے۔ اسلام کا فیصلہ کن معاملہ ہے۔ اس میں جرأت ایمانی سے کام لینا چاہیے۔ اگر حکومت نے ذرا سستی کی، ذرا لاپرواہی کی اور کسی سیاسی مسئلے میں گرفتار ہو کر اس میں واضح پالیسی اختیار نہیں کر سکے گی تو اس کے نتائج نہایت خطرناک ہوں گے۔ وہ نتائج ظاہر ہیں۔ تمام کے ذہن نہایت بے تابی کے ساتھ تڑپ تڑپ کر پوچھ رہے ہیں، دریافت کر رہے ہیں خاص طور پر یہ کام قومی اسمبلی کے ذمے کیا گیا۔ قومی اسمبلی کی بڑی ذمہ داری ہے کیونکہ یہ ملک کی نمائندہ جماعت ہے۔ میرے خیال میں جہاں تک میں اس وقت پہنچا ہوں، مجھے یاد نہیں کہ شاید ہی کسی ممبر نے اس کے خلاف تقریر کی ہو تقریباً سبھی نے تائید کی ہے۔ تو پھر کوئی وجہ نہیں ہے کہ یہ مسئلہ سواد اعظم کی خواہشات کے مطابق حل نہ کیونکہ

می اسمبلی تقریباً اپنا صحیح فرض ادا کر چکی ہے۔ اس میں اب حکومت کی جرأت کی ضرورت ہے۔ حکومت نے اگر اندرونی اور بیرونی حمایت کا صحیح جائزہ لیتے ہوئے، صحیح جرأت ایمانی سے کام لے لیا تو یقیناً کامیابی ہوگی۔

صرف یہ نہ سمجھیے کہ یہ فتنہ صرف داخلی ہے، بلکہ یہ فتنہ بیرونی ممالک میں بھی ہے۔ یہ بھارت کے وفادار ہیں۔ قادیان میں اس قسم کے آدمی بیٹھے ہیں، ۳۱۳ آدمیوں کو یعنی کافروں کو وہاں بٹھایا ہوا ہے۔ وہ دو کشتیوں پر پاؤں لٹکائے ہوئے ہیں۔ انھوں نے پاکستان میں بھی نظریہ پاکستان کے خلاف کام شروع کر رکھا ہے اور بھارت میں بھی۔ اس کے علاوہ اسلامی ممالک اور خاص طور پر عرب ممالک کو انھوں نے بڑا پریشان کر رکھا ہے۔ اسرائیل سے ان کی سازباز ہے۔ اسرائیل اور ان کا پروپیگنڈا ایک ہے۔ ایک ہی پروگرام ہے۔ اسرائیل کا اور ان کا۔ یہودیوں کے نظریات اور ان کے نظریات بالکل ملتے جلتے ہیں۔ ایک ہی ان کا پروگرام ہے۔ بہرحال پاکستان کے اندر اور پاکستان سے باہر اسلام کے پردے میں اسلام کے خلاف سازشیں کر رہے ہیں، اور ان سب سازشوں سے بچنا چاہیے۔ ہم پہلے بڑا وقت انتظار کر چکے ہیں۔ پھر ہماری خارجہ پالیسی کمزور رہی ہے۔ صرف چودھری ظفر اللہ کی کی وجہ سے خارجہ پالیسی کو اتنا بڑا نقصان پہنچا جو ناقابل تلافی نقصان ہے۔ جہاں بھی یہ لوگ رہے۔ انھوں نے پاکستان کی جڑیں کھوکھلی کرنے کی کوشش کی ہے۔ ان سے ہوشیار رہنا چاہیے۔



جیسا کہ فاروقی صاحب نے کہا ہے کہ ان کی تشخیص کے لیے ایک بورڈ قائم ہونا چاہیے تاکہ پتہ چل سکے کہ یہ قادیانی ہے اور یہ غیر قادیانی ہے۔ جب تک ہم اس قسم کی تشخیص نہیں کر سکیں گے یہ طبقہ نقصان پہنچاتا رہے گا۔ فوج میں جہاں کہیں یہ بڑے عہدوں پر ہیں یا چھوٹی ملازمتوں میں ہیں، ان کی تشخیص کے لیے کمیٹی ہونی چاہیے، اور خاص طور پر مردم شماری میں ان کی وضاحت ہونی چاہیے۔ ہمیں اس میں کوئی اعتراض

نہیں۔ ان کے غیر مسلم اقلیت ہونے کی پاکستان پر ذمہ داری آ جاتی ہے کہ ان کے مال و جان کی حفاظت کی جائے۔ یہ درست ہے۔ اسلام میں تنگ نظری نہیں ہے۔ اسلام میں بڑی فراخ دلی ہے۔ اسلام نے صرف روا داری کو فروغ دیا ہے مگر یہ رواداری ایسی نہیں ہے جو برداشت کی جا سکتی ہو کہ وہ اپنی سازشیں بحال رکھیں اور اسلام کو نقصان پہنچائیں۔ اس لیے مردم شماری میں بھی ان کی خاص طور پر وضاحت ہونی چاہیے، اور تمام ملازمتوں میں، تجارت میں، ہر معاملہ میں اپنے تناسب آبادی سے بڑی خوشی سے ان کو حقوق دیے جائیں لیکن یہ دھوکہ نہیں دیا جا سکتا، یہ برداشت نہیں ہوسکتا کہ یہ اسلام کے پردے میں پاکستان کے اندر رہ کر یہ عرب ممالک میں، نائجیریا میں، امریکہ میں، مختلف ممالک میں رہ کر پاکستان کو نقصان پہنچائیں۔ اس سے بچنے کی کوشش کرنی چاہیے۔

میں دوبارہ یہ عرض کروں گا کہ اس کارروائی کو مزید طول دینے کی قطعاً حاجت نہیں۔ یہ واضح مسئلہ ہے بلکہ یہ ایک اظہر من الشمس چیز ہے۔ اس میں صرف جرأت ایمانی کی ضرورت ہے۔ اگر آپ نے اس نازک موقع پر صحیح طریقہ اختیار کیا تو یقیناً نجات ہوگی۔ شکریہ۔



محترمہ قائم مقام چیئرمین: مولانا محمد علی رضوی! آپ نے دس منٹ تک تقریر کرنی ہے۔

مولانا سید محمد علی رضوی: نحمدہ، ونصلی علیٰ رسولہ الکریم۔ آج ہمارے ہاں اس ایوان میں تین مہینے سے جس مسئلہ پر گفتگو ہو رہی ہے، ویسے تو یہ مسئلہ ایسا نہیں ہے کہ جس میں کسی کو کوئی اختلاف ہو، البتہ معلومات کی کمی ضرور تھی، علم کی کمی ضرور تھی۔ بہت سے لوگ تھے جنھیں یہ پتہ نہیں کہ مرزائیت کیا چیز ہے، قادیانیت کیا چیز ہے، ان کے عزائم کیا ہیں، ان کے ارادے کیا ہیں، یہ چاہتے کیا ہیں۔ یہ مذہبی فرقہ ہے یا کوئی سیاسی فرقہ ہے۔ اب ہر اعتبار سے ہمارے سامنے اس جماعت کو واضح کر دیا گیا کہ ان کے عزائم کیا ہیں۔ یہ کوئی مذہبی فرقہ نہیں ہے، یہ تو اسلام دشمنوں کا آلہ کار فرقہ ہے۔

دراصل اٹھارویں صدی جہاں سے مسلمانوں کا انحطاط شروع ہوتا ہے، اس وقت
ستان میں بھی انگریز آئے اور ایشیاء میں دوسرے مقامات پر بھی انگریز کا تسلط
ں وقت یہ تین شخص ہیں۔ ایک تو مہدی سوڈانی، دوسرے شیخ سیناسی اور تیسرے
ں حق خیر آبادی اور مولوی عنایت احمد کاکاروی، مفتی صدر الدین صاحب۔ ان
ات نے جہاد کا فتویٰ دیا انگریزوں کے خلاف، اور جگہ جگہ مقابلے بھی ہوئے۔ چنانچہ
ں خیر آبادی رحمتہ اللہ علیہ اور مولانا عنایت احمد کاکاروی کو، ان کے ساتھ بھی پانچ سو علماء
قریب تھے، جنھیں تمام کو دریائے شور کی سزا دی گئی، کالے پانی بھیجا گیا، اور ان
ات کا انتقال بھی وہیں ہوا۔

اس جہاد کے فتوے کے اثر کو ختم کرنے کے لیے مرزا غلام احمد قادیانی کو آلہ کار بنایا
۔ اس نے شروع میں تو مسلمانوں کے دلوں میں جگہ کرنے کا ایک طریقہ اختیار کیا۔
ناظر بن گیا اسلام کا۔ عیسائیوں سے مناظرہ کرتا ہے، کہیں آریوں سے مناظرہ کرتا
۔ جب اس نے مسلمانوں میں اپنی جگہ اور اپنا مقام حاصل کر لیا، اس کے بعد اس
دعویٰ نبوت کیا۔ ہمیں اب یہ چیز تو پوری طرح واضح ہو گئی ہے لیکن علمائے کرام
ع ہی سے اس کے خلاف تھے۔ علماء حق نے شروع ہی سے اس کو غیر مسلم قرار دیا
لیکن چونکہ مسلمانوں کے پاس یا علماء کے پاس نہ تو اختیار تھا نہ اقتدار نہ کسی طاقت کی
ستی تھی۔ اس کے ساتھ تو جناب! پوری حکومت تھی قادیان میں۔ مرزا غلام احمد قادیانی
بعد بھی اور اس کے زمانے میں بھی جو بھی اس کے خلاف ہوتا تھا وہیں اس کو قتل بھی
گیا۔ چنانچہ ایک مشہور واقعہ ہے محمد حسین کو قتل کیا گیا، سلطان احمد ملتانی کو قتل کیا گیا،
الرحمٰن مصری کے ساتھ انھوں نے جو کچھ کیا اس کا مکان جلایا گیا، اس کو قادیان سے
نکلوایا۔ لیکن چونکہ حکومت کی سرپرستی، انگریزوں کی سرپرستی تھی، برطانیہ کی حمایت
ل تھی، اس لیے مقدمے بھی چلے تو کچھ نہیں ہوا۔ قادیان میں تو کسی کو ان کے خلاف

آواز اٹھانے کی ہمت ہی نہیں تھی۔ ذرا بھی اگر کوئی شخص بولتا تھا تو اس کے ساتھ وہ زیادتیاں کی جاتی تھیں کہ کتابیں بھری پڑی ہیں اس کی زیادتیوں کی۔

اس کے بعد پاکستان بن گیا۔ پاکستان میں آپ دیکھتے ہیں انھوں نے ربوہ میں زمین حاصل کر کے پاکستان کے قلب میں اپنی ایک متوازی حکومت قائم کی، اور وہاں بھی وہ اپنے مقدمات، چاہے وہ دیوانی کے ہوں، فوجداری کے ہوں، خود ہی طے کرتے تھے اور یہاں ہم کہتے تھے کہ یہ مرزائی کسی وقت اس ملک کو ختم کرانے والے ہوں گے۔ ہم نے دیکھا کہ اس مرزائی نے جس کو آپ نے وزیر خارجہ بنایا، اس نے ہمارے ملک کی دوستی، ہماری دوستی ہر ایک سے کرائی۔ لیکن ایک ملک ایسا تھا جس سے نہ کروائی۔ لیکن کیا وہ کافر تھا؟ کیا وہ بے دین تھا؟ کیا اختلاف تھا؟ کیونکہ شروع سے بنیاد ہی ایسی رکھی گئی تھی اس لیے افغانستان سے جس سے ہمارے عقائد میں اتحاد، ہمارے معاشرے میں بھی اتحاد، ہمارے دین میں بھی اتحاد تھا، وہاں اس نے دوستی نہ ہونے دی، کیونکہ یہ وزیر خارجہ قادیانی تھا۔ افغانستان میں جو بھی قادیانی گیا ہے وہاں مارا گیا ہے، قتل کیا گیا ہے۔

ان کے عزائم اب آپ کے سامنے آچکے ہیں۔ ان کے پاس فوجی قوت بھی ہے کہیں الفرقان فورس ہے، کہیں احمدی فورس ہے۔ آخر کوئی ایسی مذہبی جماعت ہمارے ہاں پاکستان میں نہیں جس کے پاس فورسز ہوں، جس کے پاس طاقت ہو جس کے پاس لڑنے والے رضا کار ہوں۔ یہ ایسی جماعت ہے جس کے پاس لڑنے والے، جنگ کرنے والے رضا کار بھی موجود ہیں۔ یہ جماعت مذہبی نہیں ہے۔ مگر یہ جماعت تو چاہتی ہے کہ جب بھی موقع ملے اس پورے ملک پر قبضہ کیا جائے۔ اور پھر ان کے عزائم کتابوں سے واضح ہو گئے کہ وہ غیر احمدی کو دیکھنا نہیں چاہتے، غیر احمدی کو زندہ دیکھنا نہیں چاہتے۔ وہ انھیں قطعاً اس ملک میں ایک لمحہ کے لیے نہیں دیکھنا چاہتے۔ مگر بیوقوفی ان سے ہو گئی ربوہ اسٹیشن پر۔ اللہ تعالیٰ کو منظور یہ تھا ابھی ہی فرقے کو ختم کر دیا جائے جو

ں کے محبوب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نبوت کے ڈاکو ہوں۔ یہ ایک مسلمہ ت ہے، تیرہ سو برسوں سے یہ چیز ہے، مسلمانوں کا اعتقاد ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ے بعد اور کوئی نبی پیدا نہیں ہوسکتا۔ حضرت عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کی تشریف آوری جو ہے وہ نبوت کی حیثیت سے نہیں ہے، وہ آ کر ہم سے یہ نہیں کہیں گے کہ میں نبی ہوں، ھ پر ایمان لاؤ۔ وہ وقت تھا جو ان کا گیا۔ وہ آئے، انھوں نے اعلان کیا میں نبی ہوں۔ یمان لائے لوگ۔ اب وہ آئیں گے تو صرف مبشرات کی صورت میں آئیں گے، شارت کو پورا کرنے کے لیے آئیں گے۔ اسی بشارت کو مٹانے کے لیے مرزا غلام احمد نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی قبر کشمیر میں بنائی۔ چونکہ انگریزوں کی سرپرستی تھی اس لیے نھیں کوئی روکنے والا نہیں تھا۔

لٰہذا میں عرض کروں گا کہ ان کی ہر چیز پر پابندی لگنی چاہیے۔ ان کو تبلیغ کی بھی اجازت نہیں ہونی چاہیے اور اس جماعت کو مذہبی جماعت نہیں بلکہ سیاسی جماعت قرار دیا جائے تاکہ اس کے حساب و کتاب پر بھی پوری طرح سے نظر رکھ سکیں اور محدود طریقے سے وہ رہیں۔ ان کے حقوق جو ذمیوں کے اسلام میں ہیں ان سے انکار نہیں۔ ہم ان کے جان و مال کی حفاظت کریں گے اس وقت جب کہ وہ قانون کے دائرے میں آ جائیں۔ قانون کے دائرے میں آنے سے پہلے ہم ذمہ دار نہیں ہیں۔ اگر اقلیت ان کو قرار دے دیا گیا جس طرح سے عوام کا مطالبہ ہے اور اگر اس میں ذرا بھی کسی قسم کی ہچر مچر کی گئی، ذرا بھی کوئی کمزوری یا لچک رکھی گئی تو اس وقت جو عوام میں جوش پھیلا ہوا ہے اس جوش کو فرو کرنے کی، اس جوش و خروش کو دور کرنے کی کسی میں طاقت نہیں ہے۔

لٰہذا میں پھر عرض کرتا ہوں کہ اس جماعت کو غیر مسلم قرار دیتے ہوئے ان کے لیے ان کو تبلیغ کی آزادی، آمد و رفت کی آزادی، ہر چیز پر پوری پوری نظر کی جائے، اور اس کے بعد مسلمان قطعاً مطمئن ہوں گے۔

محترمہ قائم مقام چیئرمین: راؤ ہاشم خان! صرف دس منٹ۔

جناب ایم ہاشم خان: جناب والا! جس مسئلہ سے یہ اسپیشل کمیٹی گذشتہ تین ماہ سے دوچار ہے، یہ کوئی نیا مسئلہ نہیں ہے۔ اس ملک کے مسلمانوں کو یہ مسئلہ گذشتہ تقریباً ایک صدی سے درپیش ہے۔مختلف موقعوں پر اسلامیان ہند نے یہ کوشش کی کہ ان کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا جائے 1947ء تک تو وہ اپنی اس کوشش میں کامیاب نہیں ہو سکے، اس کی وجہ یہ تھی کہ انھیں ایک بہت بڑی عظیم طاقت کی سرپرستی حاصل رہی۔ اور 1947ء کے بعد پہلی مرتبہ 1953ء میں جب یہ جدوجہد شروع ہوئی کہ احمدیوں کو غیر مسلم قرار دیا جائے، اس وقت تو میں یہ کہوں گا کہ ہر تحریک جو تشدد اختیار کر جائے اسے ناکامی کا منہ دیکھنا پڑتا ہے۔ 1953ء میں چونکہ تشدد شروع ہو گیا اور تشدد کا ہمیشہ جواب تشدد سے دیا جاتا ہے، اور جب تشدد ناکام ہو جائے تو پھر وہ تحریک بھی ساتھ ہی ختم ہو جاتی ہے۔ یہی صورتحال 1953 میں ہوئی۔ اس وقت کے جو زعما لیڈران اس تحریک کے تھے انھوں نے تشدد کا طریقہ اختیار کیا۔ عدم تشدد کا رستہ چھوڑ دیا اس لیے سارے ملک کے سامنے اور ساری قوم کے دیکھتے دیکھتے ایک ایسا اہم مسئلہ جو تھا یہ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ ہمیشہ کے لیے ختم ہو گیا، اب یہ کبھی سر نہ اٹھا سکے گا۔تو اب بھی وہی بات تھی۔ میں یہ سمجھتا ہوں کہ یہ ایک قسم کی تائید غیبی تھی کہ 1953ء کے بعد اس مسئلہ پر کبھی کسی نے سنجیدگی سے غور نہیں کیا کہ کس طریقے سے اس جماعت کے لوگ منظم ہوتے جا رہے ہیں اور کس طریقے سے وہ اپنے آپ کو اس اس ملک اہم عہدوں پر فائز کر کے ہر چیز پر قابض ہو گئے ہیں جن کا سیاست میں اور دنیاوی کاموں میں کافی اثر ہوتا ہے۔

جناب والا! آپ یہ دیکھیں گے کہ اس فرقہ کے لوگوں نے سب سے پہلے یہ کوشش کی کہ open competition میں تو چونکہ بہت ساری چیزیں آ جاتی ہیں، ہمارے ہاں سی ایس پی، پی سی ایس کے امتحانات ہوتے تھے اس میں open competition ہوتے

تھے، وہاں پر زیادہ کارگر نہیں ہو سکے۔ وہاں تو یہ تھا کہ سو (100) میں سے ایک آدمی آ گیا تو open competition میں تو چلے گئے۔ ان لوگوں کے جو سینئر آفیسر تھے انھوں نے اس ملک میں کارپوریشنوں پر قبضہ کرنے کی سب سے زیادہ کوشش کی۔ آپ دیکھیں گے کہ اس ملک میں جتنی بھی کارپوریشنیں موجود ہیں ان میں اہم ترین عہدے ان کے پاس ہیں۔ اس کا طریقہ کار یہ رہا ہے کہ انھوں نے ایک آدمی کو پی آئی ڈی سی کا چیئرمین مقرر کرا دیا۔ فرض کیجیے مجھے انھوں نے چیئرمین بنوا دیا۔ اب میں چونکہ چیئرمین ہو گیا ہوں، میں ایک بڑے افسر کا ممنون احسان ہو گیا۔ وہ افسر احمدی تھا۔ انھوں نے دو چار دن کے بعد مجھے کہا کہ میں نے آپ کو چیئرمین مقرر کرایا ہے، آپ پرسانل آفیسر فلاں آدمی کو لگا دیں۔ میں اس احسان تلے دبا ہوا تھا، لہٰذا میں نے ان کی مرضی کے مطابق ایک ایسے آدمی کو آفیسر بھرتی کرا دیا جس کا کام یہ تھا کہ وہ بھرتی کرے لہٰذا اس آدمی نے اس ادارے میں ۹۹ فیصد احمدیوں کو ملازمت دی۔ پی آئی ڈی سی، بنک اور انشورنس کمپنیاں، جہاں بھی یہ لوگ گئے ان کی اکثریت رہی۔ اس طریقہ سے یہ ہماری اقتصادیات پر حاوی ہوتے چلے گئے جس کے پاس پیسہ ہو آواز بھی اس کی ہوتی ہے۔ آج یہ لوگ منتظم اس لیے ہیں کہ ان کے پاس پیسے اور وسائل ہیں۔ یہ ایک دو فیصد ہوتے ہوئے بھی اسی لیے ہمارا مقابلہ بڑی سختی کے ساتھ کرتے ہیں۔

---

*[At this stage Dr. Mrs. Ashraf Khatoon Abbasi vacated the Chair which was occupied by Mr. Chairman (Sahibzada Farooq Ali.)]*

---

جناب ایم ہاشم خان: تو میں یہ عرض کر رہا ہوں کہ 1953ء کے بعد پہلی مرتبہ انھوں نے اس مسئلے کو جگا دیا۔ اگر ربوہ کا واقعہ نہ ہوتا تو پھر میں سمجھتا ہوں کہ یہ قوم اس طرف دھیان دینے کے لیے تیار نہیں تھی۔

جناب والا! میں ایک بات ضرور عرض کروں گا کہ اس موجودہ حکومت کو بہت سے مسائل درپیش ہیں۔ اس قسم کے مسائل ہیں کہ آج تک اس قوم کو اس قسم کے مسائل کا سامنا نہیں کرنا پڑا۔ 25 سال سے آج تک ہم ایسے وسائل سے دوچار نہیں ہوئے۔ سب سے بڑا مسئلہ جو آج تک حل نہیں ہو سکا وہ میں سمجھتا ہوں کہ ہماری خوش قسمتی ہے کہ ہم نے اس چیز کو جو کہ گذشتہ سو (100) سو سال سے حل نہیں کی جاسکی اس کو ہم نے بڑی خوش اسلوبی سے حل کرنے کی کوشش کی ہے۔

جناب والا! یہاں پر ناصر احمد نے یہ کہا کہ یہ ہمارا اختیار نہیں ہے، اس اسمبلی کو انھوں نے چیلنج کیا ہے کہ اسمبلی کو کوئی اختیار نہیں ہے کہ وہ اسے adjudicate کر سکے اور کسی کو غیر مسلم قرار دے۔ میں سمجھتا ہوں کہ یہ ایوان اس ملک میں ایک بااختیار ایوان ہے۔ اس سے بڑی طاقت کوئی نہیں ہے۔ اگر یہ ایوان کسی کے بارے میں فیصلہ نہیں دے سکتا تو پھر وہ کون سا ایوان ہے جو یہ فیصلہ کر سکتا ہے؟ ہم یہ چاہتے ہیں کہ اس ایوان کو اس الجھن میں نہ ڈالا جائے۔ بہرحال یہ کہنا کہ اس ایوان کو اس مسئلے کو حل کرنے کا اختیار نہیں ہے یہ غلط ہے۔ اس ایوان کو کلی طور پر اختیار حاصل ہے کہ وہ کسی جماعت اور کسی فرقے کے بارے میں یہ کہہ سکے کہ یہ صحیح ہے یا غلط۔ ہم یہاں ہر قسم کی قانون سازی کر سکتے ہیں۔ ہمارے اوپر ایک حق ضرور عائد ہوتا ہے کہ ہم کوئی ایسا کام نہیں کر سکتے جو اسلام کی روح کے خلاف ہو، جو آئین کے خلاف ہو، اور ہم اس قسم کی قانون سازی کے مجاز نہیں ہیں۔ دنیا کی بہت سی پارلیمنٹس ہیں جن میں یہ کہا جاتا ہے کہ وہ ہر چیز کر سکتی ہیں لیکن اس ملک میں پارلیمینٹ کو یہ اختیار نہیں کہ وہ حلال اور جائز کو ناجائز قرار دے۔ اس کے علاوہ تمام قسم کی دنیاوی قانون سازی کر سکتی ہے۔

وہ کہتے ہیں کہ مذہب ایک ذاتی مسئلہ ہے، اس پر ہم finding نہیں دے سکتے ہیں۔ میں اس سے اتفاق نہیں کرتا۔ میں سمجھتا ہوں کہ مذہب صرف اس وقت تک ذاتی

ئلہ رہتا ہے جب تک وہ کسی شخص کی ذات تک محدود رہے۔ اگر میں دل میں کوئی خیال
تا ہوں اور اپنی عبادت میں مشغول رہتا ہوں تو یہ ذاتی مسئلہ ہو گا۔ لیکن جب باہر آ کر
ی الاعلان ہم ایسی باتیں کریں جن سے دوسرے لوگ بھی متاثر ہوں، ان کے جذبات
روح ہوں، تو پھر یہ ذاتی مسئلہ نہیں رہتا۔ اس ملک کے اندر جو اسلام کے نام پر حاصل
ا گیا ہے، یہاں یہ کہنا کہ نعوذ باللہ رسول کریم ﷺ کے بعد بھی نبی آ سکتا ہے تو یہ
رے جذبات کے ساتھ بہت زیادتی ہو گی۔

ایک بات دیکھنے میں آئی ہے اور مجھے ذاتی تجربہ ہے کہ کالج سے لے کر اب تک
احمدی بھی میرے ساتھ رہے ہیں، ہم ان کے ساتھ جرح کرتے تھے اور بڑے سخت
اظ استعمال کر جاتے تھے، لیکن وہ ہنس کر ٹال دیتے تھے۔ پاکستان بننے کے بعد پہلی بار
وں نے تشدد شروع کر دیا۔ جو ملک خداداد اور رسول ﷺ کے نام پر معرض وجود میں آیا
ں میں اقلیت کو تشدد کی جرأت کیسے ہوئی؟ میں سمجھتا ہوں کہ حکومت کو اس سے باخبر رہنا
ہیے۔ ان کو یہ جرأت کیسے ہوئی کہ انھوں نے ٹرین پر حملہ کیا اور مسلمانوں پر تشدد کیا،
ں لوگوں پر زیادتی کی جو کل آبادی کا 99 فیصد ہیں۔



جناب والا! میں یہ عرض کروں گا کہ اس اسمبلی کے پاس اس کے سوا کوئی چارہ کار
ں ہے کہ وہ یا ہمیں یعنی اکثریت کو (خدانخواستہ) غیر مسلم قرار دے یا انھیں غیر مسلم
ار دے۔ انھوں نے واضح الفاظ میں آپ کے سامنے کہا کہ وہ ان کو مسلمان نہیں سمجھتے
مرزا غلام احمد کو نبی نہیں مانتے۔ اس ملک کی 99 فیصد آبادی ہرگز مرزا غلام احمد کو نبی
یم نہیں کرتی۔

جناب والا! یہ ضروری ہے اور لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ یہ بڑا اہم مسئلہ ہے۔ اس پر بڑا
بشر ہے۔ یہ بین الاقوامی معاملہ ہے۔ میں سمجھتا ہوں کہ ہمارا مفاد اور عوام کا مفاد اور
لائی بھی اسی میں ہے کہ عوام کے نمائندے اس مسئلے کا حل تلاش کریں۔ عوام ان کو

غیر مسلم سمجھتے ہیں اور میرا اپنا ایمان بھی یہی ہے۔ انھیں غیر مسلم قرار دینے کے بعد میں یہ عرض کروں گا کہ اگر یہ تحریک تشدد کی طرف گئی، اگر آپ نے ان کے اوپر اور کچھ کرنے کی کوشش کی تو میں متنبہ کرتا ہوں کہ وہ تشدد ہمیشہ ناکام رہے گا۔ اس تحریک کو آج تک جس طریقہ سے پرامن رکھنے کی کوشش کی گئی ہے اگر اس کی بجائے تشدد آ گیا تو اس سے ہمیں نقصان ہوگا اور ان کو فائدہ پہنچے گا۔ وہ کوشش کریں گے کہ کہیں نہ کہیں تشدد پیدا کر کے اس تحریک کو تشدد کی طرف لے جایا جائے۔ یہ ہمارا سب کا فرض ہے کہ اسمبلی ان کے بارے میں فیصلہ کرے۔ ان کو غیر مسلم قرار دینا چاہیے، اور پھر اس کے بعد ان کی جان و مال کی حفاظت کرنا ہمارا اولین فرض ہوگا۔ان کے ساتھ تشدد کرنا ایسا ہی ہے جیسے ہندوستان میں مسلمانوں کے ساتھ تشدد ہوتا ہے اور ہم چیخ پڑتے ہیں۔ ہم اگر اپنی اقلیت کی حفاظت نہ کریں گے تو دوسروں سے کیا امید رکھیں گے۔ اس لیے کسی فیصلہ کے بعد ان کا تحفظ کرنا ہمارا فرض ہے۔ ہمارے نوجوانوں، بچوں اور بوڑھوں، سب کو اس مسئلے کا حل اور علاج تشدد سے نہیں کرنا چاہیے۔



**Mr. Chairman:** Thank you.

جناب ایم ہاشم خان: ایک منٹ۔ میں یہ عرض کروں گا کہ مجھے بنگلہ دیش جانے کا اتفاق ہوا۔ بازار میں ایک احمدی نمائندہ مجھے ملا اور مجھے ایک پمفلٹ دیا اور کہنے لگا کہ یہاں مجیب نے اس ملک کو سیکولر اسٹیٹ قرار دیا ہے، آپ بھی ویسا ہی کر دیں۔ یہ لوگ سیکولر ازم کے حامی ہیں۔ اگر یہ مسلمان ہوتے تو ایسی باتیں نہ کرتے۔

میں آخر میں یہ عرض کروں گا کہ ہمیں انھیں غیر مسلم قرار دینا چاہیے۔ اور اس تحریک کے کامیاب ہونے کے بعد یہ ہمارا فرض ہوگا کہ اس مسئلے کو کامیابی کے ساتھ حل کریں۔

جناب چیئرمین: صاحبزادہ صفی اللہ! بعد میں دوسروں کی باری آئے گی۔ ایک منٹ کے لیے اٹھتے ہیں اور پھر پندرہ منٹ لگاتے ہیں لیکن جب کہتے ہیں کہ پندرہ منٹ تو دس منٹ ہی میں ختم کر دیتے ہیں۔

صاحبزادہ صفی اللہ: جناب والا! جو قراردادیں اس وقت اسپیشل کمیٹی کے سامنے ہیں ن کے حق میں ہماری طرف سے ایک مفصل بیان ملت اسلامیہ کے نام سے آ چکا ہے جس کو مولانا مفتی محمود صاحب نے ہم سب کی طرف سے پڑھا ہے اور اس کے بعد اور بھی معزز اراکین نے اپنے زریں خیالات کا اظہار کیا ہے اور اس میں اب کوئی گوشہ ایسا نہیں رہا جو تشنۂ گفتگو ہو۔ جناب والا! ہم نے مرزا ناصر احمد کو اور لاہوری جماعت کے سربراہ کو یہ موقع دیا تھا کہ وہ اسپیشل کمیٹی کے سامنے اپنے موقف کو پیش کریں۔ اس میں یہ غلط فہمی نہیں ہونی چاہیے کہ ہم اپنا اطمینان کرنا چاہتے تھے یا یہ کوئی متنازعہ فیہ مسئلہ تھا جس کا تصفیہ نہیں ہوا تھا اور ہم اب تصفیہ کرنے بیٹھے تھے۔ اس کا فیصلہ چودہ سو سال پہلے اللہ تعالیٰ نے کیا ہے اور احادیث صحیحہ اور اجماع امت کے علاوہ قرآن کریم کی بے شمار آیات اس سلسلہ میں وارد ہیں اور ان میں سے ایک جو اس بارے میں اجماع امت ہے اس پر کہ وہ ختم نبوت کے بارے میں قطعی ہے وہ سورۃ احزاب کے پانچویں رکوع کی آیت ہے اور اس کو میں پڑھتا ہوں:

**اعوذ بالله من الشيطان الرجيم. بسم الله الرحمن الرحيم. ما كان محمد ابا احد من رجا لكم و لكن رسول الله و خاتم النبين. و كان الله بكل شئ عليما. ط**

یعنی اے لوگو! محمد صلی اللہ علیہ وسلم آپ مردوں میں سے کسی کے باپ نہیں ہیں مگر وہ اللہ کے رسول ہیں اور خاتم النبین ہیں اور اللہ تعالیٰ کو ان سب چیزوں کا علم ہے کہ اس کے بعد کسی نبی کو نہیں بھیجنا ہے اور یہ آخری نبی ہیں اور اس پر امت کا فیصلہ ہے، امت کا

اجماع ہے کہ یہ اس بارے میں قطعی ہے۔ یعنی ہم یہاں اس لیے نہیں بیٹھتے تھے کہ ہم یہ فیصلہ کریں یا اس کے لیے کوئی اور دلیل طلب کریں اپنے اطمینان کے لیے، بلکہ انھوں نے درخواست کی تھی کہ ہم اپنا موقف پیش کرنا چاہتے ہیں تو ہم نے ان کو موقع دیا۔

جناب والا! آپ کی ہدایت تھی کہ ہم بڑے صبر اور تحمل کا مظاہرہ کریں اور ہم نے جس صبر اور تحمل کا مظاہرہ کیا ہے، یہ تو اللہ شاہد ہے کہ ان کی ان دل آزار باتوں سے اور ان کی کفریات سے ہم کو کتنا صدمہ پہنچا تھا لیکن ہم نے باوجود اس کے نظم و ضبط کو بحال رکھا اور ان سب باتوں کو سنا۔ اور اس جرح کے دوران میں اٹارنی جنرل صاحب نے ان خفیہ باتوں کو ان کے دلوں سے نکلوایا جو کہ وہ ظاہر نہیں کرنا چاہتے تھے۔ ان کے بیانات سے یہ بات روز روشن کی طرح اب عیاں ہے اور ہاؤس کا ہر ایک معزز رکن اپنے اطمینان کے ساتھ اب انشاء اللہ فیصلہ دے گا اور ان سب پر عیاں ہو چکا ہے کہ مرزا غلام احمد نے کتنی ڈھٹائی کے ساتھ اپنی جعلی نبوت کا کیس دنیا کے سامنے پیش کیا۔

جناب والا! یہ بات بھی سامنے آ گئی ہے کہ انگریزوں نے اپنے اس خود کاشتہ پودے کو کس طرح پھلنے پھولنے کا موقع دیا اور تناور کیا۔ لیکن ہمیں انگریزوں سے شکایت نہیں ہے، وہ تو ملت اسلامیہ کو پارہ پارہ کرنے کے لیے ہمیشہ یہی حربے استعمال کرتے رہتے تھے۔ ہمیں جو شکایت ہے تو اپنے حکمرانوں سے ہے۔ جناب والا! پاکستان بن جانے کے بعد چاہیے تو یہ تھا کہ ان کو بلاتے، سمجھاتے کہ بھائی! اب یہ جعلی نبوت نہیں چلے گی، اب اس قصے کو چھوڑ دو، اور اگر نہیں چھوڑتے ہو تو پاکستان کی سرزمین میں ایک غیر مسلم اقلیت بن کر رہو۔ لیکن ہوا کیا کہ انگریزوں سے زیادہ ہمارے حکمرانوں نے ان کو موقع دیا اور مسلمانوں کے سروں پر سوار کیا۔ اور اب پاکستان میں زندگی کے کسی شعبے میں اگر آپ تلاش کریں تو وہاں ایک قادیانی آفیسر بن کر بیٹھا ہو گا اور پاکستانی حکومت کا کوئی راز ان سے اب چھپا ہوا نہیں ہے۔

جناب والا! اس میں کوئی شک نہیں ہے اور یہ بات اب عیاں ہے کہ ان لوگوں کی جہ سے سارے عالم اسلام کے ساتھ ہمارے تعلقات خراب ہو گئے ہیں، سارے برادر ملکوں سے ہمارے تعلقات خراب ہو گئے ہیں۔ افغانستان سے تعلقات خراب کرنے میں ان ہی لوگوں کا ہاتھ ہے۔ مجھے یاد ہے کہ 1956ء میں عرب اسرائیل جنگ کے دوران ہماری حکومت کے ایک قادیانی آفیسر نے ایک بیان دیا عربوں کے خلاف، اور اس کا ردعمل یہ ہوا کہ سارا عالم عرب ابھی تک پاکستان کو مشکوک نگاہوں سے دیکھتا ہے اور جس وقت کشمیر کا مسئلہ سلامتی کونسل میں پیش ہوا تو بہت سے عرب ممالک نے صرف اس ایک بیان کی وجہ سے ہمارے حق میں رائے نہیں دی بلکہ ہندوستان کے موقف کی حمایت کی۔ یہ ان لوگوں کے کرتوتوں کا نتیجہ ہم بھگت رہے ہیں۔

جناب والا! اس قصے کو اب میں مختصر کرتا ہوں اور کیونکہ جو وقت مجھے دیا گیا ہے وہ بہت کم ہے۔ ایک بات کی طرف میں آپ کی وساطت سے اس معزز ایوان کے معزز اراکین کی توجہ دلانا چاہتا ہوں اور وہ بڑی حیران کن بات ہے کہ پاکستان بن جانے کے بعد پاکستان کے اندر جتنی بھی ریاستیں تھیں ان کو حکومت پاکستان نے ختم کر دیا مثلاً ریاست بہاولپور جو ایک علم دوست ریاست تھی اور سب سے پہلے وہاں سے قادیانیوں کے خلاف فیصلہ سنایا گیا تھا لیکن بہاولپور کو ختم کیا جاتا ہے۔ دیر، سوات اور چترال کو ختم کیا جاتا ہے، اور ربوہ جو ریاست کے اندر ایک ریاست ہے اور جس کا ہیڈ مرزا ناصر ہے وہ ابھی تک قائم ہے۔ اور اب ہمیں معلوم ہوا ہے اور ہمارے علم میں یہ بات لائی گئی ہے کہ مرزا ناصر جو خود ساختہ خلیفہ ہے، اس کے خاندان کے لوگوں سے قادیانیوں کی خواتین کی عصمتیں محفوظ نہیں ہیں اور ان کی فریاد کی شنوائی نہیں ہوتی ہے اور وہ بے چارے مجبور ہیں۔ وہ جو وہاں کرنا چاہیں کر سکتے ہیں۔ تو اس سلسلہ میں میں عرض کروں گا کہ ربوہ کو بالکل ختم کرنا چاہیے، اس کی ریاست اندر ریاست کی حیثیت کو ختم

کرنا چاہیے اور اس کو ایک کھلا شہر قرار دینا چاہیے اور وہاں سرکاری عمارات کی تعمیر ہونی چاہیے، مثلاً تحصیل، تھانہ وغیرہ۔

دوسری بات جناب! یہ ہے کہ دستور کی دفعہ 256 کے تحت ان کی جو فوجی تنظیمیں ہیں ان کو ختم کرنا چاہیے اور ان پر پابندی لگانی چاہیے، ورنہ یہ خطرہ ہمیشہ کے لیے رہے گا اور پاکستان کی سلامتی اور بقا کی کوئی موثر ضمانت بغیر ان کو ختم کیے نہیں ہو گی۔

جناب والا! یہ بات بہت عجیب ہے کہ اس ملک کے اندر ایک آدمی پولیس کی وردی کا استعمال نہیں کر سکتا، ڈی۔ایس۔پی کی وردی کا استعمال نہیں کر سکتا۔ اس ملک میں ایک آدمی کے متعلق اگر یہ معلوم ہو جائے کہ وہ کرنسی نوٹ چھاپتا ہے اور اس کا کاروبار کرتا ہے تو اس کو حکومت پکڑتی ہے اور سزا دیتی ہے۔ لیکن عجیب بات یہ ہے کہ اس ملک کے اندر 27 سال سے اب تک جعلی نبوت کا کاروبار ہوتا رہتا ہے اور ان کو کھلی چھٹی ہے کہ جس طرح چاہیں وہ کریں اور اس پر ان کو کوئی سزا نہیں ہے۔ یہ بڑی حیران کن بات ہے اور یہ اسلامیان پاکستان کی غیرت کو چیلنج کرنے کے مترادف ہے۔ اور اگر اس موقع کو بھی ضائع کیا گیا تو پھر مسلمانان پاکستان کو اللہ تعالیٰ کے قہر وغضب سے کوئی نہیں بچا سکے گا۔

جناب والا! آپ مجھے بار بار دیکھتے ہیں۔ میں نے تو ابھی پانچ منٹ لیے ہیں۔

جناب چیئرمین: دس منٹ ہو گئے ہیں۔

صاحبزادہ صفی اللہ: میں تو صرف پوائنٹس تک اپنی تقریر محدود رکھنا چاہتا ہوں۔

جناب چیئرمین: پانچ منٹ اور لے لیں۔ آپ نے 11:20 پر تقریر شروع کی ہے۔

صاحبزادہ صفی اللہ: دو، چار منٹ اور۔

جناب چیئرمین: یہ سارا ہاؤس گواہ ہے میں نے اپنی زندگی میں کبھی جھوٹ نہیں بولا۔

صاحبزادہ صفی اللہ: دو، چار منٹ اور۔

جناب چیئرمین: آپ پانچ منٹ لے لیں۔

صاحبزادہ صفی اللہ: اچھا جی، جناب والا!

جناب چیئرمین: ریکارڈ کے مطابق 11:17 ہے، میرے خیال کے مطابق 11:20 ہے۔ باقی رہ جائیں گے بیچارے۔

صاحبزادہ صفی اللہ: میں عرض کر رہا تھا کہ اس ملک میں جب جعلی نبوت کا کاروبار ہوتا ہے تو ہم کس طرح دعویٰ کر سکتے ہیں کہ ہم آزاد ہیں اور ہمیں آزادی ملی ہے۔ اور ہم اس آزادی پر کس طرح فخر کر سکتے ہیں۔ جب ہم اپنے رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے ناموس کی حفاظت کرنے میں اب تک ناکام رہے ہیں تو ہم کس طرح دعویٰ کر سکتے ہیں کہ ہم آزاد ہیں اور ہمیں ایک آزاد ملک ملا ہے۔

جناب والا! میں نے بہت سے پوائنٹ چھوڑ دیے ہیں۔ میں یہ گزارش کرتا ہوں کہ اس وقت ملک کی جو حالت ہے وہ یہ ہے کہ عوام کی نگاہیں اس کمیٹی پر مرکوز ہیں۔ ڈھائی مہینہ ہم نے مسلسل کام کیا ہے اور اب لوگ دیکھتے ہیں کہ کیا ہونے والا ہے۔ لیکن ہماری ساری تگ و دو اور جدوجہد کا ثمرہ ہمیں اس وقت مل سکتا ہے جب کہ ہم دستور میں ایسی ترامیم لانے میں کامیاب ہو جائیں جو اللہ تعالیٰ جل شانہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور امت مسلمہ کے لیے قابل قبول ہوں۔ ہم ڈرتے کیوں ہیں، یعنی ہم کیوں اس طرح احساس کمتری کا شکار ہیں۔ میں نے بہت سے دانش ور صاحبان سے سنا ہے کہ یہ مرزا غلام احمد کا ناپسندیدہ نام ہمارے دستور میں نہ آئے۔ جناب والا! ٹھیک ہے، لیکن میں ایک عرض کرنا چاہتا ہوں کہ ہمارے دستور سے جو مقدس کتاب ہے وہ اللہ تعالیٰ کی کتاب ہے، لیکن ضرورت کے مطابق جہاں یہ باتیں ناگزیر تھیں تو اس میں بھی ہامان اور قارون اور ابی لہب کے نام لیے گئے ہیں اور ابلیس کا نام لیا گیا ہے۔ تو اگر ہمارے

دستور میں مرزا غلام احمد کا نام آیا تو اس میں کیا قباحت ہے؟ یعنی ہم جب اپنے مسائل کو دوسروں کے زاویۂ نگاہ سے دیکھتے ہیں اور اس پر پرکھتے ہیں اور اس سے اندازہ لگاتے ہیں تو یہ اچھی بات نہیں۔ یہ تو ہمارے ملک کا سب سے بڑا مسئلہ ہے۔ کیا کریں، ہم اس سے دوچار ہیں، ہم اس میں پھنس گئے ہیں۔ اب اگر دستور میں اس کا یعنی مرزا غلام احمد کا نام، ناپاک نام نہ لیں تو ہم مجبور ہیں۔

جناب چیئرمین: نہیں، نہیں، ہم نہیں پھنسے۔ ہم انشاء اللہ نکلیں گے اس سے۔

صاحبزادہ صفی اللہ: جناب والا! میں نے بہت سی باتیں چھوڑ دی ہیں۔ میری عرض یہ ہے کہ ہمارے دستور میں جو کچھ............

جناب چیئرمین: آپ فرمائیں، میں ''میں مودودی شاہ پارے'' تلاش کر رہا ہوں۔

صاحبزادہ صفی اللہ: انھوں نے اللہ تعالیٰ جل شانہ کے کلام سے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی احادیث مقدسہ کے ساتھ اور اس کے بعد ابن عربی اور امام غزالی اور حضرت عبدالقادر جیلانی رحمتہ اللہ علیہ اور سب کے کلام کے ساتھ جو کچھ کیا ہے تو اگر مولانا مودودی کے کلام کے ساتھ کریں تو پھر کیا حیرانی ہے۔ خدا تعالیٰ جل شانہ کے کلام کے ساتھ انھوں نے کیا ہے۔ جناب والا! میں عرض کر رہا تھا کہ اگر دستور............

جناب چیئرمین: ''چڑیا گھر، جو موجودہ مسلمانوں کی نام نہاد سوسائٹی جس میں چیل، گدھ، بٹیر، تیتر اور ہزاروں قسم کے جانور جمع ہیں۔'' سیاسی کشمکش، حصہ سوم۔

صاحبزادہ صفی اللہ: میں نے تو پہلے عرض کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ جل شانہ کے کلام کے ساتھ انھوں نے کیا ہے۔ میں عرض کر رہا تھا کہ اگر دستور کی دفعہ 106، جہاں وہ دوسری اقلیتیں ہیں، ان میں مرزا غلام احمد اور اس کے متبعین اور پیروکار جو ہیں ان کا نام ہم شامل کریں اور ان کو ایک غیر مسلم اقلیت شمار کریں تو اس میں کیا قباحت ہے؟ اور اس

ے بعد جو قانون سازی ہو گی تو اور بھی اس پر علماء کرام کے مشوروں سے اضافہ جائے گا۔

دوسری بات جو ہے وہ کلیدی اسامیوں کی بات ہے۔ میں اس میں صرف یہ عرض رنا چاہتا ہوں کہ جہاں تک ہمیں علم ہے یہ تو اس وقت کی بات ہو گی، یہ قانونی بات ہو ں کہ اسلامی دارالسلطنت میں غیر مسلم اقلیتیں جو ہیں، ذمی وغیرہ، وہ کن کن عہدوں پر ئز رہ سکتے ہیں اور کن پر نہیں رہ سکتے۔ میں واضح طور پر کہتا ہوں کہ اسلامی قانون کی رو سے یہ دفاع کا محکمہ جو ہے فوجوں وغیرہ کا، تو غیر مسلموں کو فوجی خدمات سے اسلام نے ستثنیٰ قرار دیا ہے، یعنی وہ کسی ایسے عہدے پر نہیں رہ سکتے جس سے ملکی دفاع مقصود ہو ر یہ ٹھیک بھی ہے جناب والا کہ ایک اصولی ریاست ہے۔ جس اصول پر وہ ریاست ائم ہے تو اس ریاست کی حفاظت، اس ملک کی حفاظت اور اسے دشمنوں سے بچانے کے ریقے اور اس کے لیے لڑنا اور مرنا ان لوگوں کے ذمہ ہے جو اس اصول پر یقین رکھتے یں۔ لیکن وہ افراد کس طرح لڑیں گے جن کے دماغ پر ہمیشہ اپنے نبی کی وحی سوار ہو کہ:

اب چھوڑ دو جہاد کا اے دوستو خیال
دین کے لیے حرام ہے اب جنگ اور قتال
دشمن ہے وہ خدا کا جو کرتا ہے اب جہاد
منکر ہے نبی کا جو یہ رکھتا ہے اعتقاد

تو وہ ملک کی حفاظت کس طرح کر سکیں گے؟ اور ہم نے دیکھ نہیں لیا کہ 71ء میں کیا ہوا ہمارے ساتھ۔

جناب چیئرمین: چھوڑیں جی۔

صاحبزادہ صفی اللہ: جناب والا! آخر میں معزز ممبران کی خدمت میں آپ کی وساطت سے گزارش کروں گا کہ اس وقت اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہم پر ایک بہت بڑی

آزمائش ہے اور ہم اس وقت صرف اپنے حلقۂ انتخاب کی نمائندگی نہیں کرتے ہیں، نہ پاکستان کی نمائندگی کرتے ہیں، بلکہ اس وقت ہم پورے عالم اسلام اور امت مسلمہ کی نمائندگی کرنے یہاں بیٹھے ہوئے ہیں۔ اس سلسلے میں جو بھی ہم سے کوتاہی ہوئی اس سے عالم اسلام اور امت مسلمہ کو نقصان پہنچائیں گے۔ اور اگر ہم نے صحیح فیصلہ کیا تو اللہ تعالیٰ جل شانہ اور اس کے رسول محمد ﷺ کے لیے قابل قبول ہوا تو ہم سرخرو ہو کر اللہ تعالیٰ جل شانہ کے حضور بھی اپنے گناہوں کی معافی چاہیں گے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں بھی اپنی شفاعت کی امید رکھ سکیں گے۔ شکریہ۔

جناب چیئرمین: اس کا جواب انھوں نے ابھی نہیں دیا۔ اس کا جواب محمود اعظم فاروقی صاحب دیں گے۔ یہ ''انتخابی مہم میں شکاری کتوں کی دوڑ۔ جمہوری اسمبلیاں، ان کی رکنیت بھی حرام، ان کو ووٹ دینا بھی حرام۔''



جناب محمود اعظم فاروقی: میں اور بھی بہت سے جواب دے سکتا ہوں، آپ سننے کے لیے تیار ہو جائیں۔

جناب چیئرمین: نہیں، نہیں، اس کا۔

جناب محمود اعظم فاروقی: آپ اس کا جواب سننے کے لیے تیار ہو جائیں۔

جناب چیئرمین: صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری۔

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: جناب سپیکر! گرامی قدر! رسول عربی محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت اور عقیدت کا اندازہ آپ حضرت علامہ اقبال کے اس شعر سے لگا سکتے ہیں:

کی محمد ﷺ سے وفا تو نے تو ہم تیرے ہیں
یہ جہاں چیز ہے کیا لوح و قلم تیرے ہیں

جناب سپیکر! رسول عربی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت ایک مسلمان کے لیے اس کے ایمان کا ایک دریا ہے، اس کی عقیدت کا دریا ہے، اس کی محبت کا دریا ہے، اور ایک مسلمان اس دریا کا ایک حقیر قطرہ ہے اور اسی لیے کہا جاتا ہے:

ع عشرت قطرہ ہے دریا میں فنا ہو جانا

ایک مسلمان کے لیے رسول عربی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت میں فنا ہو جانا، رسول عربی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت میں اپنے آپ کو ختم کر دینا اس کی عشرت کی انتہاء ہے، اس کے لیے اس کی عقیدت کی ایک معراج ہے، اس کے لیے محبت کا ایک بہترین جذبہ ہے۔ میں آپ سے عرض کروں گا کہ اس اسمبلی نے پاکستان کے مسلمانوں کی عقیدت کے مطابق اور عاشقان رسول ﷺ کی محبت کے مطابق اس کا فیصلہ نہ کیا تو میں یہاں رجسٹر کرانا چاہتا ہوں یہ الفاظ کہ پاکستان کے مسلمان رسول عربی ﷺ کی محبت میں پروانوں کی طرح مر جائیں گے۔ شاید جو آپ فیصلہ کریں گے وہ فیصلہ شاید قلم اور سیاہی سے لکھا جائے۔ اگر آپ نے قلم اور سیاہی سے فیصلہ پاکستان کے عوام کی خواہشات، جذبات، ان کی عاشقانہ محبت رسول کے ساتھ نہ کیا تو پھر پاکستان کے مسلمان تلوار اور خون سے فیصلہ لکھیں گے۔ یہ فیصلہ رسول عربی ﷺ کی محبت کے اندر ڈوبا ہوا ہوگا۔ لیکن میں آپ کو بتا دینا چاہتا ہوں آپ نے ایسا فیصلہ کرنا ہے۔ اگر آپ سمجھتے ہیں کہ آپ پاکستان کے عوام کو غلط فیصلہ کر کے فیڈرل سیکورٹی فورس یا فوج سے ڈرا یا دھمکا کے ختم کر سکتے ہیں تو یہ بالکل جھوٹ ہے۔ لوگوں نے رسول عربی ﷺ کی محبت کے لیے............



**Mr. Chairman:** Decision has not yet come. If the decision is as you are arguing, then you can argue like this. We have kept thc atmosphere calm for 2-1/2 months in the Government Benches and the Opposition. I will not allow this speech come what may. I am grateful to the honourable members for their cooperation. Till the decision is taken, you will please not speak in this way.

چوہدری جہانگیر علی: جناب والا! ان کے یہ الفاظ کہ کمیٹی کے ممبروں کو دھمکا کر فیصلہ اسٹارٹ کیا جائے، کیا مطلب ہے ایسی تقریر کا؟

جناب چیئرمین: نہیں، یہ غلط ہے۔ میں نے کہا ہے۔ آپ بالکل بے فکر رہیں۔
I have taken note of it and I have warned the speaker.

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: جناب والا! میں عرض کرتا ہوں............

جناب چیئرمین: لال مسجد کے لیے یہ بڑی اچھی تقریر ہے۔

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: جناب والا! یہ تقریر تو سارے ملک میں چلے گی۔

جناب چیئرمین: نہیں جی چلے گی۔ لیکن خدا کے لیے ایک دن تو ہمیں دے دیں۔

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: جناب والا! ہماری سیاست کا منبع مسجدیں ہیں۔ (قہقہے) رسول عربی ﷺ کی سیاست مسجد سے تھی۔ حضرت عمرؓ نے اپنی تمام جنگیں مسجدوں میں لڑی ہیں۔ آپ نے مسجد کی بے حرمتی کی ہے۔

جناب چیئرمین: نہیں، نہیں۔ You do not know the context as you have come after 20 days or a month; all the Maulanas in this House can understand very well. ان سے پوچھ لیں۔

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: جناب! آپ کے مذاق کا مجھے پتہ نہیں تھا۔ میں معذرت چاہتا ہوں۔

جناب چیئرمین: نہیں، ہم تو روز کرتے ہیں۔

If you come after a month and make a firry public speech, we cannot be a party. The entire House is not a party to it.

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: اس لیے میں عرض کرتا ہوں میں اس مسئلے پر آ رہا ہوں۔ اب جناب والا! میں عرض کروں گا کہ میں سمجھتا ہوں کہ حقیقتاً اس مسئلے کو اسمبلی میں نہیں آنا چاہیے تھا کیونکہ جب ہم کسی چیز کو کہتے ہیں مسئلہ تو مسئلے کا مطلب یہ ہے کہ اس پر دو رائیں ہوں۔ آپ کسی چیز کو عدالت میں لے کر جاتے ہیں جب دو رائیں ہوں۔

آپ کسی چیز کو اسمبلی میں لے کر آتے ہیں جب دو رائیں ہوں۔ یہ تو مسئلہ ہی نہیں ہے۔ یہ تو ایمان ہے۔ یہ ہماری عقیدت ہے۔ جس چیز کو اللہ تعالیٰ نے آج سے ۱۴ سو سال پہلے طے کر دیا تھا، جس کو قرآن مجید فرقان حمید نے اپنی آیات کے ساتھ ۱۴ سو سال پہلے ختم کر دیا، ہم اس کو مسئلے کا رنگ رکھا ہی نہیں، اور ہم کس افلاطون کی اولاد ہیں جو آج ۱۴ سو سال بعد آج اس زمانے میں بیٹھیں اور فیصلہ کریں کہ آیا رسول عربی ﷺ آخری نبی تھے۔

جناب چیئرمین: یہ بھی فیصلہ اسمبلی کے پاس نہیں ہے۔ یہ بھی نہیں ہے۔

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: تو جناب والا!..................

جناب چیئرمین: یہ بھی نہیں ہے۔

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: اس مسئلے کو............

جناب چیئرمین: اس پر اسمبلی کا ایمان آپ سے زیادہ مضبوط ہے۔ (قہقہے) اس پر فیصلہ ہو چکا ہے۔ وہ ریلیونٹ نہیں ہے۔ اس پر کسی کو گنجائش ہی نہیں بات کرنے کی۔ آپ یہاں تک بات کرتے ہیں۔ یہاں تک بھی کسی ممبر کو گنجائش نہیں ہے۔



صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: جی۔

جناب چیئرمین: بات یہاں یہ ہے کہ ان لوگوں کا اسٹیٹس ڈیٹرمن کیا جائے۔

(چوہدری ممتاز احمد کی طرف سے مداخلت)

جناب چیئرمین: آپ خواہ مخواہ ایسی بات کر دیتے ہیں۔

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: میں جناب! اس کا جواب دوں؟

جناب چیئرمین: نہیں، کوئی ضرورت نہیں۔ آپ تقریر میں کیوں ایسی باتیں کرتے ہیں؟

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: یا اسے حذف کرا دیں یا میرا جواب آنے والا ہے۔

جناب چیئرمین: آپ ایسی بات کیوں کرتے ہیں؟ You are provoking the entire House.

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: یہ جناب! اپنے لیڈر کی بے عزتی کرانا چاہتے ہیں مجھ سے۔ میں دو، چار جملے کہہ دوں گا۔ جناب والا! انگریزوں نے ہندوستان میں دو فرقے انٹروڈیوس کیے کیونکہ انگریزوں کی پالیسی ہندوستان میں "تقسیم کرو، راج کرو" کی تھی۔ ہندوؤں کے اندر انگریزوں نے آریہ سماج کا فرقہ انٹروڈیوس کیا اور مسلمانوں کے اندر قادیانیت کا فرقہ۔ آپ دیکھیے، ان کا کتنا خوبصورت اندازِ فکر تھا۔ انھوں نے دیکھا کہ ہندو بہت سارے خداؤں پر یقین رکھتے ہیں۔ ان کے اندر ایک ایسا فرقہ انٹروڈیوس کیا گیا جو کہ وحدت پر یقین رکھتا تھا۔ ____ آریہ سماج۔ اور مسلمان جن کا یہ ایمان تھا کہ رسول عربی صلی اللہ علیہ وسلم آخری نبی ہیں، ان کے اندر ایک ایسا فرقہ انٹروڈیوس کیا گیا جو کہتے ہیں کہ نبی آئے گا۔ اور یہ انگریزوں کی چالاکی اور شاطرانہ پالیسی تھی۔ ہندوستان میں ۲ کمیونٹیز جو کہ متحد ہو کر جدوجہد کر رہے تھے آزادی کے لیے، انگریزوں کو نکالنے کے لیے، ان کے اندر تفرقہ پیدا کرنے کے لیے ہندوؤں میں آریہ سماج اور مسلمانوں کے اندر قادیانیوں کا فرقہ انٹروڈیوس کیا گیا۔



**Mr. Chairman:** This has been throughly discussed in this House..

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: مجھے آپ سے شکایت ہے، مجھے آپ سے یہ اعتراض ہے کہ مجھ سے آپ کو یا تو بغض ہے............

جناب چیئرمین: آپ اسٹارٹ ہی غلط لیتے ہیں۔

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: بغض معاویہ تو نہیں مجھ سے؟

جناب چیئرمین: نہیں، نہیں۔

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: حب علی بھی رکھا کریں۔

جناب چیئرمین: دیکھیے ناں، یہ پوائنٹس دس دفعہ آیا ہے ہاؤس میں، اور بیشتر ممبران نے............

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: نئے پوائنٹ تو کسی نے بھی نہیں کہے۔ محراب و منبر پر ساری باتیں ہو چکی ہیں۔ نوے برسوں سے یہی باتیں ہو رہی ہیں۔ نئی باتیں تو کسی نے بھی نہیں کیں۔ یہ مجھ پر اتنی قدغن لگا دی ہے۔ کچھ تو رحم کیجیے۔

جناب چیئرمین: میں ہاؤس سے پوچھ رہا ہوں۔

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: آپ نے دوسروں کے بارے میں ہاؤس سے پوچھا نہیں۔

جناب چیئرمین: ہاؤس سے اگر میں پوچھوں تو میں آپ کو ایک بات نہ کرنے دوں۔

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: دیکھیے ناں، آپ نے کہا کہ یہ غلط بات ہے، میں نے کہا کہ میں نے اسے چھوڑ دیا ہے۔

جناب چیئرمین: اب ٹائم proposals کے متعلق ہے، suggestions کے متعلق ہے۔ These points have been sufficiently dealt with for two months.

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: میں تجویز پیش کرتا ہوں اگر مجھے بولنے دیں۔

جناب چیئرمین: بولیں، تجویز پیش کریں۔

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: میں ایک thesis لا رہا ہوں علیحدہ قسم کا۔ میں بحث کر رہا ہوں بالکل تاریخی محرکات پر۔ میں سمجھتا ہوں اس مسئلے کو محراب و منبر سے چھیڑا ہوا ہے۔ میں افلاطون یا کوئی مفتی نہیں ہوں، میں اس مسئلے کا سیاسی رخ دے رہا ہوں۔

جناب چیئرمین:.Just a minute صرف دو آدمیوں نے اس پر اعتراض کیا ہے کہ اس اسمبلی کو اختیار نہیں ہے۔ ایک مرزا ناصر احمد اور ایک آپ کر رہے ہیں۔Only two persons. No body else has objected. And I can tell with all the authority that this Assembly is not only competent but the only forum to determine the status of Ahmedis. Now the Assembly is getting into it.

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: مرزا صاحب کی جان بچ رہی ہے۔ آپ اس کی جان نہ بچائیں۔ میں نے یہ اعتراض کیا ہے۔ جناب والا! میں عرض کر رہا تھا کہ پاکستان بن گیا۔ جناب والا! پاکستان ایک ایسا ملک ہے جس کی بنیاد لسانی قومیت نہیں، جغرافیائی قومیت نہیں اور نہ اس کی بنیاد ثقافتی قومیت ہے۔ اس کی بنیاد لسانی، جغرافیائی یا ثقافتی ہوتی تو پھر پنجاب اور بنگال تقسیم نہ ہوتے۔ لیکن پاکستانی تاریخ میں پنجاب تقسیم ہوا، بنگال تقسیم ہوا۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ پاکستان کی کچھ اور بنیاد ہے۔ پاکستان کی بنیاد مسلم قومیت ہے۔ جب پاکستان بن رہا تھا اس میں ہمارے لیڈران کرام تمام ہندوستان میں گلی گلی، قریہ قریہ، گاؤں گاؤں گئے اور بتایا کہ پاکستان کا مطلب کیا لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔ جب ہمارا یہ ملک لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کے کلمہ سے ہے تو اس ملک کو صرف قرآن و حدیث کے مطابق ہی مضبوط کیا جا سکتا ہے، اس ملک کی عمارت کو مضبوط اور خوبصورت کیا جا سکتا ہے۔ لیکن ہم نے دیکھا کیا ہے؟ پاکستان ایک نظریاتی ملک ہے۔ نظریاتی ملک کو جناب! توپوں اور ٹینکوں سے نہیں توڑا جا سکتا۔ توپوں اور ٹینکوں سے اس کی جغرافیائی حدوں کو توڑ سکتے ہیں، آپ کسی ملک کی ملوں کو تباہ کر سکتے ہیں، آپ کسی ملک کی آبادی کو تباہ کر سکتے ہیں، لیکن اس نظریے کو تباہ نہیں کر سکتے جو ان کے ذہنوں میں بھرا ہوا ہے۔ ہمارے ملک کا نظریہ مسلمانوں کے ذہنوں میں بھرا ہوا ہے۔ اس کی عمارت، اس کی بنیاد ہمارے ذہنوں میں ہے، ہمارے ایمان میں ہے، ہماری عقیدت میں ہے، اور یہ ملک عاشقان رسول نے بنایا ہے۔ یہ ملک

رسول عربی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی محبت میں بنایا گیا ہے۔ وہ ملک جو رسول اللہ ﷺ کی محبت سے بنایا گیا ہو اس کے اندر ایک باطل نظریہ پیدا کیا جائے، کیونکہ جیسا کہ میں نے عرض کیا ایک نظریاتی ملک کو آپ باطل نظریے سے تباہ کر سکتے ہیں کیونکہ باطل نظریہ جب اندر ذہنوں میں جا کر خلل پیدا کرتا ہے، انتشار پیدا کرتا ہے، اس انتشار سے بڑے بڑے حوادث پیدا ہوتے ہیں۔

میرے محترم صدر! میں آپ سے یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ اس ملک کو آپ نہیں برباد کر سکتے، لیکن انتشار سے برباد کر سکتے ہیں، اور اس انتشار کے لیے ایک باطل نظریہ پیدا کیا گیا، اوروہ قادیانیت کا نظریہ تھا۔ اور میرے صدر محترم! بات یہ ہے کہ ہم کو جیسے مکہ معظمہ اور مدینہ شریف سے محبت ہے، مدینہ منورہ سے ہمیں عقیدت ہے، اسی طرح نعوذ باللہ، نعوذ باللہ، قادیانیوں کا مکہ معظمہ اور مدینہ تو قادیان ہے، اور قادیان میں زیارت کے لیے اس وقت تک نہیں جا سکتے جب تک پاکستان ہے۔ اور پاکستان کی ہندوستان کے ساتھ جو confrontation ہے، جو تصادم ہے نظریات کا، حقائق کا، وہ جب تک resolve نہیں ہوتا وہ اپنے، نعوذ باللہ، ملکہ یعنی قادیان میں نہیں جا سکتے لہٰذا ان کی تمام تھیوری یہ ہے کہ پاکستان کو ختم کر دیا جائے۔ اگر آپ ان کی کتابوں میں دیکھیں تو وہ اس چیز کی بشارت کرتے ہیں کہ، نعوذ باللہ، ایک زمانہ آئے گا جب پاکستان ختم ہو جائے گا۔ تو پھر ہم قادیان جائیں گے۔ تو جناب عالی! مشرقی پاکستان کو توڑنا بھی اسی سازش کا ایک ہاتھ تھا کہ پاکستان کو brick by brick توڑا جائے، ایک ایک اینٹ اس کی بنیاد سے نکالی جائے، اس کی نظریاتی بنیادوں سے نظریاتی اینٹیں نکالی جائیں، اور اس میں وہ لگے ہوئے ہیں۔ اور اس میں صرف وہی نہیں لگے ہوئے، سپیکر محترم! بلکہ باہر کی دنیا بھی ہے۔ میرے پاس بان گورین کا وہ خطبہ ہے جو اس نے ۱۹۶۷ء میں سوربان یونیورسٹی میں انٹرنیشنل جیوری کو ایڈرس کرتے ہوئے دیا۔ اس نے کہا کہ دنیا میں دو نظریاتی ملک

ہیں۔ ایک اسرائیل اور دوسرا پاکستان۔ اور اگر کسی وقت اسرائیل کو خطرہ ہوا، بین الاقوامی دنیا میں اگر کسی ملک نے شدت سے اسرائیل کی مخالفت کی تو وہ پاکستان ہو گا لہٰذا پاکستان کو تباہ کرنے کے لیے ہندوستان کا پلیٹ فارم استعمال کیا۔ اور آپ نے دیکھا مشرقی پاکستان کے ٹوٹنے میں جو جیولیشن انٹرنیشنل پریس نے، ٹائم میگزین، نیوز ویک، ان اخبارات نے جو رول پلے کیا ہے وہ آپ کے سامنے ہے۔ جس طرح یہ پاکستان کو بدنام کیا گیا، جس طرح پاکستان کی افواج کا ستیاناس کیا گیا، یہ تمام آپ کے سامنے ہے۔ اور آپ کو پتہ ہے کہ مرزائیوں کا سنٹرل ابیب میں ہے۔ مرزائیوں کا تل ابیب میں سنٹر ہونا، بن گورین کی تقریر ۱۹۶۷ء میں سوربان میں کہ اسرائیل کو سب سے زیادہ خطرہ پاکستان سے ہو سکتا ہے اور پاکستان کو تباہ کرنے کے لیے ہندوستان کے پلیٹ فارم کو استعمال کیا جائے، اور اس کے اندر پھر قادیانی جرنیلوں کی مغربی پاکستان کے فرنٹ پر پرفارمنس، یہ سب آپ کے سامنے ہے۔



صدر محترم! ایک بہت بڑی سپر پاور جس کی پندرہ ریاستوں میں پانچ مسلمان ریاستیں ہیں، انھوں نے ان پانچ مسلمان ریاستوں کا زور توڑنے کے لیے وہاں کیا تھیوری انٹروڈیوس کی ہے؟ لسان قومیت، کلچرل قومیت، تاکہ ازبک اور دوسرے آپس میں ملیں نہ، کیونکہ ان کا فوکل پوائنٹ اسلام ہے اور بڑی قوم اور بڑا ملک جانتا ہے کہ اسی ہندوستان سے ہم نے فلسفی پیدا کیے ہیں شاہ ولی اللہ جیسے۔

**Mr. Chairman:** I will request you now to finish.

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: میں جناب! پانچ منٹ لوں گا زیادہ سے زیادہ۔

جناب چیئرمین: نہیں، پانچ منٹ نہیں لیں گے۔

**Sahibzada Ahmad Raza Khan Qasuri:** Just five minutes.

جناب چیئرمین: نہیں، جناب! ساڑھے بارہ بجے تک۔ آج جمعہ ہے۔ آٹھ ممبر باقی ہیں۔ Do not be cruel to other members.

**Sahibzada Ahmad Raza Khan Qasuri:** I will just take five minutes. میں ختم کرنے والا ہوں۔ یہ میرا پوائنٹ ادھورا رہ جائے گا۔ میں اس کو ختم کر لوں۔

**Mr. Chairman:** This has absolutely no bearing on the point at issue.

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: تو جناب والا! میں عرض کر رہا ہوں کہ ہم نے شاہ ولی اللہ پیدا کیے ہیں، یہاں سے ہم نے پیدا کیے ہیں محمد علی جوہر اور مولانا شوکت علی، یہاں سے ہم نے مولانا حسرت موہانی پیدا کیا ہے، یہاں سے ہم نے علامہ اقبال پیدا کیے ہیں جن کا فلسفہ یہ ہے کہ

ع ہر ملک ملک ما است کہ ملک خدائے ما است

ان کا فلسفہ جغرافیائی قومیت کا نہیں، ان کا فلسفہ لسانی قومیت کا نہیں، ان کا فلسفہ ثقافتی قومیت کا نہیں، ان کا فلسفہ یہ ہے کہ ہم عاشقان رسول ﷺ ہیں اور جہاں بھی عاشقان رسول ﷺ ہیں وہ ہمارا ملک ہے۔ اب اس بڑی قومیت کو، روس کو یہ ڈر ہے کہ ہمارے اندر یہ جو پانچ ریاستیں ہیں وہ مسلمان ریاستیں ہیں۔ یہ ان پانچ ریاستوں کی تلوار تھی جس نے ان کو آزادی زار سے دلوائی۔ لیکن آج اگر آپ روس میں دیکھیں ان کی جو سیاسی لیڈر شپ ہے، ان کی جو ملٹری لیڈر شپ ہے، ان کی جو سائنس کی لیڈر شپ ہے، ان کی جو انڈسٹری کی لیڈر شپ ہے، وہ ان پانچ ریاستوں کے ہاتھ میں نہیں بلکہ وائٹ رشینز کے پاس ہے۔

جناب والا! خیالات کے اوپر کسٹم بیریر نہیں۔ آپ یہ نہیں کہہ سکتے تھے کہ پاکستان

سے جو خیال نکلے گا طورخم کے اندر کسٹم بیریر پر رک جائے گا۔ خیالات کے لیے کوئی کسٹم بیریر نہیں ہوتے۔ خیالات کی پرواز ہوتی ہے اور خیالات جنگ سے زیادہ جرنیٹ کرتے ہیں۔ ان کو پتہ ہے کہ ان لوگوں میں ایک فلاسفی ہے، ان لوگوں میں ایک تھیوری ہے، اور اگر ان میں صحیح قسم کی قیادت آ گئی، ایسی قیادت جس کے اندر خدا کا خوف ہو اور رسول عربی ﷺ کی محبت سے ان کا دل سرشار ہو تو اس ملک سے ایک ایسی لیڈر شپ پیدا ہو سکتی ہے جو صرف اس ملک میں نہیں بلکہ مڈل ایسٹ contiguous ایریا جو مسلمان علاقہ ہے، یہاں آئل انٹرنیشنل ڈپلومیسی نے یورپ کے بڑے بڑے رنگین شاندار چمکتے ہوئے شہروں کو اندھیرے میں تبدیل کر دیا، بڑی بڑی گورنمنٹیں گر گئیں، وہ لوگ وہاں سے صدر محترم! وہاں سیاستدان نہیں ہیں۔ وہاں مفکر بیٹھے ہیں ان کے فارن آفس میں۔ ان کو پتہ ہے کہ آئندہ سو سال میں کس قسم کے خیالات ابھر سکتے ہیں، کس قسم کے حالات پیدا ہو سکتے ہیں، کیونکہ جغرافیہ مستقل نہیں ہوتا۔ میں تاریخ کا طالب علم ہوں۔ میں نے بڑے بڑے ملکوں کا جغرافیہ بدلتے ہوئے دیکھا ہے۔ ان کو پتہ ہے کہ یہاں سے اگر صحیح قسم کی قیادت اٹھ پڑی، ایسی قیادت جس کے اندر خدا کا خوف ہو، جس کے اندر رسول عربی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت ہو، تو یہ ملک ایک بہت بڑا ملک بن سکتا ہے، یہ ملک مڈل ایسٹ کی بھی قیادت لے سکتا ہے لہٰذا ان تمام باتوں کا سدباب کرنے کے لیے............

**Mr. Chairman:** Thank you very much. Yes, Ch. Barkatullah, ten minutes.

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: انھوں نے آپ کے اندر انتشار پیدا کیا ہے ثقافتی قومیت کا، لسانی قومیت کا............

جناب چیئرمین: چودھری برکت اللہ۔

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: آخر میں ایک تجویز پیش کروں گا، جناب والا! اور ں آپ سے رخصت لوں گا۔

جناب چیئرمین: رخصت آپ بے شک نہ لیں۔

صاحبزادہ احمد رضا خان قصوری: جناب! ہم اپنی پی پی سی میں ایک تجویز پیدا ریں، پاکستان پینل کوڈ میں۔

**Mr. Chairman:** Section 295-A.

**Sahibzada Ahmad Raza Khan Qasuri:** Section 295-B:

"Whoever professes to be a Muslim...............

**Mr. Chairman:** ....shall be guilty of high treason.

**Sahibzada Ahmad Raza Khan Qasuri:**...........and express by word of mouth derogating from the finality of the Prophethood of Mohammad (Peace be upon him).......

**Mr. Chairman:** I know the source.

**Sahibzada Ahmad Raza Khan Qasuri:**.....as expressed in the Holy Quran and Sunnah, shall be punished with death.

*Explanation.*__For the purpose of Section 295-B, finality of the Prophethood of Mohammad (peace be upon him) as expressed in the Holy Qur'an and Sunnah means that the door of the Prophethood has been closed after the Holy Prophet Mohammad (peace be upon him) and there will be no Prophet, Nabi, Rasul, Zilli or Ummati after the Prophet.

جناب چیئرمین: آپ ڈور کی فکر کر رہے ہیں، وہ کہہ رہے ہیں کہ کھڑکی کھلی ہے۔

چودھری برکت اللہ!

چودھری برکت اللہ: جناب چیئرمین! اس مسئلہ پر کافی کچھ کہا جا چکا ہے۔ میں صرف دو تین منٹ جناب کے لوں گا اور اس سے زیادہ میں کچھ اور نہیں کہنا چاہتا۔

**Mr. Chairman:** I will request the honourable members to be very brief because about eight members are left and the two Sahibzadas have taken 40 minutes.

چودھری برکت اللہ: جناب والا! یہ بات جو اس ہاؤس میں پیش ہوئی ہے، ایک چیز تو بالکل ثابت ہو چکی ہے کہ یہ جو مرزائی یہاں آئے، جو قادیانی تھے، چاہے وہ لاہوری پارٹی تھی چاہے وہ دوسرے تھے، تو انھوں نے خود ہی ایسا موقف اختیار کیا کہ انھوں نے اپنے آپ کو سواد اعظم سے ایک دوسرا جو فرقہ ہے وہ انھوں نے قرار دیا۔ تو یہ کوئی لمبی چوڑی بحث نہیں۔ تو انشاء اللہ تعالیٰ دوسرے جو ممبر صاحبان ہیں ان کے بھی خیالات یہی ہیں، اور لازمی طور پر جو کچھ فیصلہ ہو گا وہ سواد اعظم کی خواہشات کے مطابق ہو گا، اور انشاء اللہ وہ آج کل سارا ظاہر ہونے والا ہے۔



دوسری بات جو جناب! میں عرض کرنا چاہتا ہوں، یہ دوسری چیز بھی ثابت ہو چکی ہے کہ یہ جو قادیانی ہیں، ان کا فرقہ جیسے بنا، جن حالات میں بنا، تو یہ صاف ظاہر ہے کہ یہ بھی انگریزوں کا ایک خود کاشتہ پودا ہے۔ ان لوگوں کو مذہب سے، اسلام سے کوئی پیار کوئی محبت نہیں، اور یہ یقینی طور پر انگریزوں کے ایجنٹ ہیں۔ ساری دنیا میں ان کا کام یہ ہے کہ جہاں بھی اسلام کو نقصان پہنچایا جا سکے، یہ کوئی اس میں اپنی کمی نہیں کریں گے۔

اب جناب والا! سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اگر یہ اسپیشل کمیٹی جو ہے، ہماری اسمبلی ان کو اقلیت قرار دے دیتی ہے، غیر مسلم قرار دے دیتی ہے، تو اس وقت ہمیں یہ سوچنا پڑے گا کہ ان کا ردعمل کیا ہو گا۔ یہ ایک پاگل آدمی کی طرح ہم سے خاص کر پاکستانیوں سے، مسلمانوں سے انتقام لینے کی سوچیں گے۔ اور جیسا کہ میرے دوسرے دوستوں نے کہا ہے اور یہ حقیقت ہے یہ جو قادیانی ہیں مرزائی، ان کی تعیناتی ہر محکمہ اور

ہر شعبے میں تقریباً کلیدی اسامیوں پر ہے اور خاص کر فوج میں۔ تو ہماری حکومت کے لیے اور ہم سب مسلمانوں کے لیے یہ نہایت ضروری ہو گا کہ ان لوگوں کو ان کلیدی اسامیوں سے، خاص کر ڈیفنس سے، فنانس سے اور فارن آفس سے ان لوگوں کو نکالا جائے۔ اگر ہم صرف ان کو اقلیت قرار دے دیتے ہیں تو ہم پر یہ ذمہ داری آ جاتی ہے کہ ان کے حقوق کا ہم تحفظ کریں، ان کی جان و مال، یہ سارا کچھ کریں۔ لیکن جب تک ان لوگوں کو کلیدی اسامیوں سے علیحدہ نہیں کیا جاتا، یہ پاکستان کو خدانخواستہ بہت زیادہ نقصان پہنچا سکتے ہیں۔ اور اس میں سب سے بڑا خدشہ ایک یہ ہے کہ جس وقت یہ تحریک شروع ہوئی، ہر شہر میں، ہر گاؤں میں، ہر محلے میں لوگوں کو پتہ ہوتا ہے کہ ہمارے محلے میں کون مرزائی ہے۔ گاؤں والوں کو پتہ ہوتا ہے کہ ہمارے گاؤں میں کون مرزائی ہے، لاہوری ہے یا قادیان کا ہے۔ لیکن جس وقت یہ تحریک شروع ہوئی، وہ مرزائی جو کہ بڑے مستند مرزائی تھے، دنیا ساری ان کو جانتی تھی، انھوں نے جھوٹ بول دیا کہ ہم تو مرزائی نہیں ہیں۔ یہاں اسمبلی میں بھی ہوا کہ ہمارا کوئی بڑا افسر تھا، یہاں ہمارے ایک معزز ممبر نے پوائنٹ آؤٹ کیا کہ وہ مرزائی ہے، تو ان کی طرف سے ان کے وزیر صاحب نے بھی صفائی دے دی کہ وہ مرزائی نہیں ہے۔

میں ایک واقعہ عرض کرتا ہوں۔ اس نے الیکشن میں ایک ایم این اے کو جس کو ہماری پارٹی کا ٹکٹ ملا ہوا تھا، وہ الیکشن لڑ رہا تھا، تو لوگوں نے کہا یہ تو مرزائی ہے، ہم اس کو ووٹ نہیں دیں گے۔ اس نے قرآن اٹھایا کہ میں مرزائی نہیں ہوں، میں بالکل مرزائی نہیں ہوں۔ بہرحال وہ الیکشن جیت گیا۔ اس کے بعد مرزا ناصر کے پاس اس کی بات ہوئی تو اس نے کہا یا حضرت! اس طرح میں نے جھوٹا قرآن اٹھا لیا تھا۔ اس نے کہا جان بچانے کے لیے اور مقصد حاصل کرنے کے لیے جائز ہے۔ دوبارہ بیعت کر لو۔ تو ان حالات میں وہ سب قادیانی مرزائی مکر رہے ہیں، انکار کر رہے ہیں، اور جب آپ

ان کو غیر مسلم قرار دیں گے تو وہ کبھی آپ سے ہمدردی کی نہیں سوچیں گے۔ آپ کے وہ بدترین دشمن ہوں گے اور وہ مسلمان بن کے اور انکار کر کے کہ ہم مرزائی نہیں ہیں، آپ کی صفوں میں گھسیں گے، فوج میں، ڈیفنس میں، فارن افیئر ز میں اور ہر قسم کی سازش کریں گے تاکہ یہ ختم ہو جائے۔ تو اس طرح سے............

متعدد اراکین: نام بتائیں، نام بتائیں۔

چودھری برکت اللہ: چھوڑیں جی نام کو۔ تو جناب! میری گزارش یہ ہے کہ ان لوگوں کو سب کو پتہ ہے، گورنمنٹ کو بھی پتہ ہے، لوگوں کو پتہ ہے کہ کون کون مرزائی ہیں۔ انھیں کلیدی اسامیوں پر سے فوراً نکالا جائے، ورنہ ان کو اقلیت قرار دینے سے کوئی مقصد حاصل نہیں ہوگا۔ نمبر (۲) جناب! جیسا کہ آئین میں ہے............

ایک رکن: انھوں نے جو ممبر کی بات کی ہے وہ تو ضرور بتانا چاہیے، پھر تو یہ شبہ کی بات ہو جائے گی۔

میاں محمد عطاء اللہ: یہ تو ہمارے استحقاق کی بات ہے۔ ایسے تو سب مشکوک ہو گئے ہیں۔ برکت اللہ صاحب ان کا نام بتائیں۔

چودھری برکت اللہ: اس ہال میں سے کوئی بھی نہیں ہے۔ میرے خیال میں جتنے معزز ممبر صاحبان یہاں موجود ہیں ان میں سے کوئی بھی نہیں ہے۔

ایک رکن: پھر جناب! اس کا نام بتا دیجیے۔

چودھری جہانگیر علی: یا تو ان کو واضح کرنا چاہیے یا یہ فقرے ایکسپنج کر دینے چاہئیں۔

**Mr. Chairman:** I will request the honourable members to refrain from this personal matter.

چودھری برکت اللہ: دوسری بات جیسا کہ آئین میں ہے کہ جب ہم ان کو غیر مسلم اقلیت قرار دے دیں گے تو ان کو آزادی ہو گی اپنے مذہب کو پھیلانے کی۔ لیکن جناب!

میں یہ گزارش کروں گا کہ پاکستان جو اسلامی جمہوریہ پاکستان ہے وہ نظریاتی ریاست ہے، اسلام کے نام پر لی گئی ہے۔ اس ملک میں عیسائی، سکھ، ہندو، بدھ ہیں۔ وہ اپنے مذہب کی تبلیغ کر سکتے ہیں۔ لیکن ایک ایسا فرقہ جو اپنے آپ کو مسلمان کہے اور پھر اسلام کے وہ متوازی تبلیغ کرے، اس پر یہ صادر نہیں ہوتا اور اس کی بھی ان کو ممانعت ہونی چاہیے کہ اس ملک میں اقلیت قرار دیے جانے کے بعد یہ اس ملک میں مذہب کی بالکل تبلیغ نہ کر سکیں۔ تب جناب! اس سے کچھ حاصل ہوگا، ورنہ کچھ حاصل نہیں ہوگا۔

اس کے ساتھ ساتھ باقی میرے بھائیوں نے سارا کچھ کہا ہے کہ ربوہ میں انھوں نے جو ریاست در ریاست بنائی ہوئی ہے، میرے بھائی صفی اللہ صاحب نے کہا تھا، بڑا ٹھیک انھوں نے کہا ہے واقعی وہ ریاست در ریاست ہے۔ اس کو کھلا شہر قرار دیا جائے، ربوہ کو۔ جب وہ کھلا شہر قرار دیا گیا تو باقی جو ان کی تنظیمیں ہیں الفرقان وغیرہ، وہ بھی خود بخود ختم ہو جائیں گی۔

میں جناب! یہ تجویز پیش کرتا ہوں کہ ہم سمجھتے ہیں کہ مرزا غلام احمد بالکل جھوٹا تھا۔ اس نے انگریز کی وجہ سے جھوٹ بولا تھا اسلام کو، جہاد کو ختم کرنے کے لیے۔ اب یہ کہا جائے، کئی میرے دوستوں نے کہا کہ وہ جی لاہوری ذرا اچھے ہیں، وہ اسے نبی نہیں مانتے۔ جب وہ خود ہی جھوٹا ہے تو ان کا جو پودا ہے، جو پیڑ ہے، اس کی شاخوں پر کس طرح جائیں۔ میری گزارش یہ ہے کہ دونوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا جائے۔ اگر لاہوری کو رہنے دیا گیا تو پھر یہ نیا شوشہ ہوگا، پھر وہ ادھر آ جائیں گے۔ کوئی مقصد حاصل نہیں ہوگا۔ شکریہ، جناب والا۔

جناب چیئرمین: جناب محمد خان چوھدری!

جناب محمد خان چوھدری: جناب چیئرمین! میرے معزز دوستوں نے بہت کچھ قادیانی مسئلے پر کہہ دیا ہے۔ میں زیادہ اور کچھ نہیں کہوں گا۔ لیکن یہ ضرور کہوں گا کہ اب

ان کو عوام کی خواہشات کے مطابق فوری طور پر غیر مسلم اقلیت قرار دے دیا جائے۔

جناب چیئرمین: احمد رضا خان قصوری کو کیا قرار دیا جائے؟

جناب محمد خان چوھدری: ان کو بھی خدا ہدایت دے۔ (قہقہے)۔ میں تو صرف دعا کر سکتا ہوں کہ خدا ان کو بھی ہدایت دے۔ باقی رہا قادیانیوں کو اقلیت قرار دینے کے بعد اگر ان کو ان اسامیوں پر رکھا جائے جو کہ کلیدی اسامیاں ہیں تو اور گڑ بڑ بڑے گی کیونکہ اسلام کو ان لوگوں نے بہت زک پہنچائی ہے۔ اور جتنا نقصان اسلام کو انھوں نے پہنچایا ہے آج تک کسی نے نہیں پہنچایا۔ اور میں یہ بھی کہوں گا کہ اگر ان کو غیر مسلم اقلیت قرار نہ دیا گیا تو ہم لوگ جو اس ہال میں موجود ہیں تو ہم بھی اسلام کو نقصان پہنچانے میں برابر کے حصہ دار ہوں گے۔ لہٰذا اب میں معزز ہاؤس کا زیادہ وقت ضائع نہیں کرنا چاہتا اور یہ کہوں گا...... (قہقہے) لیکن اتنی میں گزارش ضرور کروں گا کہ ان کو آئین میں جو کہ ہمارے کئی حضرات کہتے ہیں کہ مرزا غلام احمد کا نام لینا ٹھیک نہیں ہوگا، یہ کوئی عجب بات نہیں ہے کیونکہ قرآن کریم میں شیطان کا نام بھی آیا ہے۔ اگر ان کا نام آئین میں دے دیا جائے اور ان کو اقلیت قرار دیدیا جائے تو زیادہ بہتر ہوگا۔

**Mr. Chairman:** Thank you very much.

جناب محمد خان چوھدری: لہٰذا میری تجویز یہ ہے کہ ان کو فوری طور پر عوام (مسلمانوں) کی خواہشات کے مطابق اقلیت قرار دے دیا جائے۔

جناب چیئرمین: اسمبلی کے اختیار سماعت کو جو چیلنج کیا گیا ہے اس کے متعلق کیا خیال ہے؟

جناب محمد خان چوھدری: وہ تو کئی معزز ممبران نے پہلے ہی کہہ دیا ہے۔ میں تو ایک سچا مسلمان ہونے کی حیثیت سے یہ کہوں گا کہ رسول عربی ﷺ کو چودہ سو سال پہلے قرآن کریم نے صاف صاف کہہ دیا تھا کہ آپ خاتم النبین ہیں۔ قرآن کریم کے کہنے

کے مطابق ان کے بعد کوئی بھی نیا نبی یا کسی قسم کی بھی نبوت کا کوئی بھی دعویٰ کرتا ہے تو اس کو ہم نہیں مانیں گے۔ اور انشاء اللہ مجھے امید ہے کہ قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے والا اسمبلی کا فیصلہ وقت آنے پر بتائے گا کہ یہ اس اسمبلی کا ایک ناطق فیصلہ تھا۔ میں اسی پر اکتفا کرتا ہوں۔ آمین۔

جناب چیئر مین: ملک نعمت اللہ خان شنواری!

جناب نعمت اللہ خان شنواری: جناب چیئر مین صاحب! موضوع زیر بحث پر میرے بہت سے محترم دوستوں نے مجھ سے پہلے تقاریر کی ہیں۔ میں نے بہت سے دوستوں کی پوری تقاریر نہیں سنیں، اس لیے جو کچھ اب میں کہہ رہا ہوں ہو سکتا ہے کہ وہ بھی پہلے میرے دوست کہہ چکے ہوں۔ بہرحال قبائلی اراکین اسمبلی ستر لاکھ قبائلیوں کی طرف سے آپ کی وساطت سے میں بتانا چاہتا ہوں..........

جناب چیئر مین: ستر لاکھ والے آج نہیں ہیں۔

جناب نعمت اللہ خان شنواری: وہ آئے ہیں، ابھی چلے گئے ہیں کیونکہ ان کو مایوسی ہوئی ہے کہ آپ ان کو موقع نہیں دے رہے۔ وہ واک آؤٹ کر گئے ہیں۔ بہرحال میں اور قومی اسمبلی کے قبائلی اراکین ستر لاکھ قبائلیوں کی طرف سے آپ کی وساطت سے اس ایوان کے معزز ممبران کو بتا دینا چاہتے ہیں کہ اس مسئلہ سے پورے پاکستان اور دنیا کے اسی کروڑ مسلمانوں کو جتنی تشویش ہے اتنی ہی قبائلی عوام کو اس مسئلہ سے تشویش ہے بلکہ اگر میں یہ کہوں کہ ہمیں اس مسئلہ سے ان سے زیادہ تشویش ہے تو بے جا نہ ہو گا۔

جناب چیئر مین صاحب! قادیانیوں کا مسئلہ پورے عالم اسلام کے لیے اور حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی ختم نبوت پر ایمان رکھنے والے تمام مسلمانوں کے لیے اس وقت ایک چیلنج کی حیثیت رکھتا ہے اور تمام دنیا کی آنکھیں اس وقت پاکستان کی قومی اسمبلی پر لگی ہوئی ہیں۔ جوں جوں بحث کے ختم ہونے کا وقت

قریب آ رہا ہے، اور میرا خیال ہے کہ آج بحث کا آخری دن ہے۔ توں توں لوگوں کی تشویش بڑھ رہی ہے۔ وہ یہ دیکھنا چاہتے ہیں کہ اس سرزمین کے عوامی نمائندے، جس سرزمین پر ایک شخص نے جھوٹی نبوت کا دعویٰ کیا، اسی سرزمین پر رہنے والے غیور مسلمانوں کی عوامی نمائندہ اسمبلی اس مسئلہ کے لیے کیا حل نکالتی ہے اور کیا فیصلہ کرتی ہے۔

جناب چیئرمین صاحب! یہ مسئلہ اگرچہ نوے (۹۰) سال پرانا ہے لیکن اس کی قدامت ہماری شرمندگی میں مزید اضافہ کر دے گی اگر آج بھی ہم نے یہ موقع ضائع کر دیا جو کہ اللہ تعالیٰ نے ہمیں دیا ہے۔ اور اگر آج ہم اپنی شرمندگی اور کلنک کا یہ ٹیکہ دھونے میں کامیاب ہو گئے اور پیشانی سے کلنک کا ٹیکہ دھو سکے تو میں سمجھتا ہوں کہ اس خودمختار ادارے اور اس قومی حکومت کا یہ کارنامہ ان تمام کارناموں سے سرفہرست ہوگا جو اس سے پہلے یہ قومی اسمبلی اور یہ حکومت کر چکی ہے۔

جناب چیئرمین صاحب! اگر آج بھی ہم نے یہ موقع کھو دیا اور ہم اس مسئلہ کے متعلق کوئی واضح فیصلہ نہ کر سکے تو نہ صرف آنے والی نسلیں ہم پر ملامت کریں گی اور ہم ان کے قہر و عذاب سے محفوظ رہ سکیں گے بلکہ ہم ایک بہت بڑے گناہ کے مرتکب بھی ہوں گے۔ اور اگر ہم نے یہ فیصلہ نہ کیا تو آئندہ ایک سال میں اتنے لوگ قادیانی ہو جائیں گے جتنے ہمارے مسلمان سادہ لوح عوام پچھلے نوے (۹۰) برس میں نہیں ہوئے ہیں کیونکہ وہ سمجھ جائیں گے کہ شاید قادیانی حق پر تھے اور قومی اسمبلی میں انھوں نے اپنا موقف جو بیان کیا وہ صداقت پر تھا، وہ صحیح مسلمان ہیں۔ تو اس لحاظ سے پچھلے نوے (۹۰) سال میں اتنے مسلمان قادیانی نہیں ہوئے ہوں گے جتنے ایک برس میں ہو جائیں گے۔ اس لیے میں یہ سمجھتا ہوں کہ ہماری اسمبلی کو اس مسئلہ پر بالکل واضح طور پر دوٹوک فیصلہ کرنا چاہیے۔

جناب والا! قبائلی عوام کی تین خصوصی روایات ہیں جنھیں تمام دنیا اچھی طرح جانتی ہے۔ نمبر (۱): اسلام سے بے پناہ محبت، اسلام پر مر مٹنے کے لیے ہر وقت تیار رہنا۔ (۲): انگریزوں سے کلی نفرت۔ قبائلی عوام نے ایک لمحے کے لیے بھی انگریزوں کی اطاعت قبول نہیں کی، جب کہ مرزا غلام احمد نے ہمیں بار بار اپنی تحریروں میں انگریزوں کی اطاعت قبول کرنے کی تلقین کی ہے۔ نمبر (۳): قبائلی جہاد سے والہانہ محبت کرتے ہیں۔ قبائلیوں نے ہمیشہ ہر دور میں اسلام کے لیے جہاد کیا ہے۔ سید احمد بریلوی، شاہ اسمٰعیل کا سکھوں کے خلاف جہاد، اور قبائلیوں کی اکثریت ثابت ہو چکی ہے۔ ان کی مزاروں کے آس پاس کئی قبائلیوں کی قبریں ہیں جن پر ان کے کتبے لگے ہوئے ہیں۔ سو جناب چیئرمین صاحب! قبائلی جب مرزا غلام احمد کی تحریروں میں انگریز دوستی اور جہاد دشمنی کی تحریریں پڑھتے ہیں تو ان کا یہ مطالبہ بجا ہے کہ انھیں قادیانیوں کے خلاف جہاد کرنے کی اجازت دی جائے۔ قبائلیوں نے اس سے پہلے بھی ۱۹۵۳ء کے دوران یہ اعلان کیا تھا کہ ہمیں اجازت دی جائے کہ ہم ان کافروں کے خلاف جہاد کریں۔ اور اب بھی ہمارے عوام کا یہ مطالبہ ہے کہ قبائلیوں کو قادیانیوں کے خلاف جہاد کرنے کی اجازت دی جائے کیونکہ انھوں نے اسلام اور قبائلیوں کی قومی خصوصیات کی توہین کی ہے۔

جناب والا! ویسے تو مرزا ناصر احمد نے جرح کے دوران کلام پاک کی کئی آیات کا ترجمہ غلط پڑھا اور ہمیں سننا پڑا۔ بہرحال، لیکن میں دو باتوں کی طرف آپ کی توجہ دلانا چاہتا ہوں۔ کلام پاک میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق واضح طور پر اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ میں نے انھیں ہلاک نہیں کیا اور انھیں اپنے پاس بلا لیا ہے۔ وہ پھر دوبارہ اس دنیا میں تشریف لائیں گے جس وقت دنیا میں دجال پیدا ہو گا۔ حالانکہ قادیانی حضرات ہمیں بتا رہے ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام فوت ہو چکے ہیں اور وہ کشمیر میں

دفن ہیں۔ یعنی دنیا بھر کے عیسائیوں کو معلوم نہیں حضرت عیسےٰ علیہ السلام کی قبر کہاں ہے لیکن مرزا غلام احمد اور مرزا ناصر احمد کو معلوم ہے کہ وہ کشمیر میں دفن ہیں، فلاں جگہ پر دفن ہیں۔

دوسری واضح بات جو مرزا ناصر احمد نے جرح کے جواب میں کی وہ ان کو کافر کرنے کے لیے کافی ہے۔ میں سمجھتا ہوں وہ شاید بحث کے آخری دن ہیں۔ میرے خیال میں مولانا ظفر احمد انصاری صاحب کے سوالات پر اٹارنی جرنل کے ضمنی سوال میں انھوں نے ثابت کر دیا کہ وہ بالکل کافر ہیں جب کہ مولانا صاحب نے قرآن پاک کی چند آیات پڑھ کر سنائیں اور بتایا کہ مرزا غلام احمد کہتا ہے کہ یہ آیات مجھ پر نازل ہوئی ہیں۔ میرے خیال میں جس طرح وہ بار بار نبی کی دو تین تشریحیں کر لیتے تھے اور ایک آیت کے قسم قسم کے ترجمے کر لیتے تھے، میرا خیال تھا کہ اس وقت بھی وہ اپنے آپ کو بچانے کی کوشش کریں گے اور یہ کہہ دیں گے کہ انھوں نے اس طریقے سے نہیں کہا اور اس طریقے سے کہا۔ لیکن مرزا ناصر احمد نے بالکل صاف طور پر کہہ دیا کہ ہاں، یہ آیتیں مرزا غلام احمد پر نازل ہوئی تھیں اور اس قسم کی دوسری آیات بھی اس پر نازل ہوئی ہیں۔

ہمیں اسمبلی سیکرٹریٹ سے جو کاغذات ملے ہیں ان میں صفحہ 110 تا 117 پر جو سوالات اور جوابات درج ہیں اگر آپ ان کو غور سے پڑھیں تو صاف ثابت ہو جاتا ہے کہ وہ خود بھی یہ چاہتے ہیں کہ انھیں اقلیت قرار دیا جائے۔ جب ان کی یہ مرضی ہے تو کیوں نہ ہم ان کو اقلیت قرار دیں۔

اس کے علاوہ لاہوری پارٹی کے لیے اب میرا خیال ہے کچھ عرض کرنا بے کار ہے۔ ان کی کوئی حیثیت نہیں۔ وہ بالکل اسی طرح مرزا غلام احمد کو مانتے ہیں جس طرح دوسرے قادیانی لوگ۔ فرق صرف اتنا ہے کہ ان کے لیڈر محمد علی کو جب 1914ء میں خلیفہ نہ بنایا گیا تو انھوں نے اپنی ایک علیحدہ جماعت بنا لی، بالکل اسی طرح جس طرح

سیاسی لیڈر کو کسی پارٹی کی صدارت نہیں ملتی اور وہ اپنی علیحدہ سیاسی پارٹی بنا لیتا ہے۔ فرق اس میں بالکل نہیں ہے۔ وہ بھی مرزا غلام احمد کو مانتے ہیں۔ اگر ہم کسی شخص کو مسلمان ہی نہیں مانتے تو ظاہر ہے کہ جو شخص جھوٹی نبوت کا دعویٰ کرے وہ مسلمان تو نہیں ہو سکتا۔ تو پھر ہم اسے مجدد، بزرگ، ولی یا دوسرا درجہ کہاں سے دے سکتے ہیں۔ اس لیے میں سمجھتا ہوں کہ لاہوری پارٹی اور ربوہ قادیانی پارٹی میں کوئی خاص فرق نہیں؟ یہ سب اس شخص کے امتی ہیں جس کے متعلق حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ میری امت میں تیس کذاب پیدا ہوں گے۔ مرزا غلام احمد ان تیس کذابوں میں سے ایک ہے، اور کذاب کے امتی مسلمان نہیں ہو سکتے۔

اس طرح کی بہت سی چیزیں اس میں کچھ چیزیں میں چھوڑ دیتا ہوں کیونکہ وقت کم ہے۔ میں کچھ تجاویز پیش کرتا ہوں۔ قادیانی مع لاہوری پارٹی کو غیر مسلم قرار دیا جائے۔ آئین میں واضح تشریح کی جائے اور ان کی جائیداد اوقاف کی تحویل میں دی جائے۔ ربوہ شہر کو کھلا شہر قرار دیا جائے۔ ربوہ شہر کے آس پاس کی آبادی میں دس ہزار قبائلیوں کو آباد کیا جائے۔ ہمیں وہاں پر زمین دی جائے۔ ہم یہ مفت نہیں مانگتے اور نہ ہی ہم اس قیمت پر خریدنے کے لیے تیار ہیں جیسے سر ظفر اللہ خان اور ایم ایم احمد کی وجہ سے پانچ روپے فی ایکڑ کے حساب سے دی گئی ہے۔ ہمیں آپ مناسب قیمت پر وہ زمین دیں۔

جناب چیئرمین: اس کے ساتھ پہلی تجویز کہ جہاد کی اجازت دی جائے بھی مان لی جائے۔

جناب نعمت اللہ خان شنواری: غیر مسلم قرار دیں تو جہاد کی کوئی ضرورت نہیں۔ ہم وہاں پر رہنا چاہتے ہیں تاکہ آئندہ قادیانی کوئی شرارت نہ کر سکیں۔ اس لیے ربوہ شہر کو کھلا شہر قرار دیا جائے۔

جناب چیئرمین: مہر غلام حیدر بھروانہ!

مہر غلام حیدر بھروانہ: جناب والا! اس مسئلے پر بہت کافی دنوں سے بحث ہو رہی ہے اور شہادتیں بھی ہوتی ہیں حالانکہ اس پر اتنی ضرورت نہیں تھی۔ ہر وہ مسئلہ جو قرآن شریف اور حدیث شریف میں واضح طور پر لکھا ہوا ہے اس پر مزید سوچنے کے لیے ایک مسلمان کو ضرورت نہیں ہے۔ قرآن شریف اور حدیث شریف میں واضح طور پر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آخری نبی ہیں۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ ان کے بعد کوئی نبی نہیں آ سکتا۔ یہاں ان کی کتابوں سے صاف واضح ہے، مرزا غلام احمد کی کئی کتابوں میں لکھا ہے کہ وہ اپنے آپ کو نبی کہتا ہے۔ ہر وہ آدمی خواہ غلام احمد ہو یا کوئی اور جو ایسے الفاظ استعمال کرتا ہے وہ کافر اور مرتد ہے۔ اس کے متعلق مزید سوچنے کی بھی ضرورت نہیں ہے؟ اس کے پیرو کار اور ماننے والے بھی کافر ہیں، مرتد ہیں۔ لہٰذا اس پر مزید سوچنے کے علاوہ ہم ۳۷ آدمیوں نے قرارداد یں پیش کی ہے۔ میں اس ایوان سے پرزور التماس کرتا ہوں کہ وہ اسے متفقہ طور پر منظور کر لیں۔

جناب چیئرمین: مولوی نعمت اللہ۔

مولوی نعمت اللہ: جناب سپیکر صاحب! پاکستان اسلام کے نام پر بنا تھا اور اسلامی نظریے کے ذریعے اس کی ایجاد ہوئی تھی۔ پاکستان کے تمام فرقے اس بات سے متفق ہیں کہ قیام پاکستان کا مطلب کیا۔ لا الہ الا اللہ۔ آپ کے سامنے اور اس ایوان میں اس طرف بیٹھے ہوئے بھی اور اس طرف بیٹھے ہوئے بھی علماء پر اعتراضات ہوئے کہ یہ آپس میں مختلف ہیں، اسلام کے معنی صحیح طریقے سے پیش نہیں کرتے۔ خدا کے بندو! کیا کر رہے ہو۔ مسلمان متفق ہیں کہ پاکستان اسلام کے نام پر بنا ہے۔ جن حضرات نے پاکستان بنایا ان کے متعلق کہا جاتا ہے کہ وہ علیحدگی پسند ہیں، ان پر مقدمے چلائے جائیں۔ ان کے متعلق کوئی شخص کہے کہ کیا وہ علیحدگی پسند تھے تو لوگ جوش میں آ جاتے ہیں۔

